کے طور پر فوراً کوئی نیک کام کرلیا کرو ( تا کہ برائی کی نحوست دُھل جائے ) میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھنا بھی نیکیوں میں داخل ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ تو ساری نیکیوں میں افضل ہے۔ (احمد)

برائی اگر گناہ صغیرہ ہے تو نیکی سے اس کا محو ہو جانا اور مٹ جانا ظاہر ہے اور اگر کبیرہ ہے تو قواعد کے موافق توبہ سے محو سکتی ہے یا محض اللہ کے فضل سے۔ بہر حال محو ہونے کا مطلب یہ ہے کہ پھر وہ گناہ اعمالنامہ میں رہتا ہے نہ کہیں اُس کا ذکر ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک حدیث میں وارد ہے کہ جب بندہ توبہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ وہ گناہ کراماً کاتبین کو بھلا دیتے ہیں اور اس گناہگار کے ہاتھ پاؤں کو بھی بھلا دیتے ہیں اور زمین کے اُس حصہ کو بھی جس پر وہ گناہ کیا گیا ہے حتیٰ کہ کوئی بھی اس گناہ کی گواہی دینے والا نہیں رہتا۔ گواہی کا مطلب یہ ہے کہ قیامت میں آدمی کے ہاتھ پاؤں اور بدن کے دوسرے حصے نیک یا بداعمال جو بھی کیئے ہوں اُن کی گواہیاں دیں گے۔ گناہ سے توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسا کہ گناہ کیا ہی نہیں۔ توبہ اس کو کہتے ہیں کہ جو گناہ ہو چکا اس پر انتہائی ندامت اور شرم ہو اور آئندہ کے لئے پکا ارادہ ہو کہ پھر کبھی اس گناہ کو نہیں کروں گا۔ ایک حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کر اور کسی کو اس کا شریک نہ بنا اور ایسے اخلاص سے عمل کیا کر جیسا کہ وہ پاک ذات تیرے سامنے ہو اور اپنے آپ کو مُردوں میں شمار کر اور اللہ تعالیٰ کی یاد ہر پتھر اور ہر درخت کے قریب کر ( تا کہ بہت سے گواہ قیامت کے دن ملیں ) اور جب کوئی برائی ہو جائے تو اس کے کفارہ میں کوئی نیکی کیا کر اگر برائی مخفی کی ہے تو نیکی بھی مخفی ہو اور برائی کو علی الاعلان کیا ہے تو اس کے کفارہ میں نیکی بھی علی الاعلان ہو۔

**جہنم کی آگ کا حرام ہونا** : حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اے معاذ۔ جو شخص اس بات کی گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں (**لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ**) اللہ تعالیٰ اُس پر جہنم کی آگ کو حرام کر دیتا ہے۔ (بخاری)

**وزن میں بھاری** : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص سچے دل سے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہے اس کے ذرہ برابر بھی گناہ باقی نہ رہیں گے ساری کائنات کا وزن ایک طرف ہو اور **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا وزن ایک طرف تو کلمہ طیبہ کا وزن بڑھ جاتا ہے۔

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو کوئی صدق دل سے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہتا ہے تو اس کے منہ سے ایک سبز رنگ کا پرندہ نکلتا ہے جس کے دونوں بازو سفید موتی اور یاقوت کے ساتھ جڑاؤ کئے ہوتے ہیں اور اس پرندے کے دس ہزار سر ہوتے ہیں، ہر سر میں دس ہزار منہ، ہر منہ میں دس ہزار زبانیں اور ہر زبان پر دس ہزار لغت جاری ہوتے ہیں۔ ان لغات میں خدا کی تسبیح اور کلمہ پڑھنے والے کے لئے استغفار کرتا ہوا وہ پرندہ آسمان کی طرف بلند ہوتا ہے اور عرشِ الٰہی کے نیچے پہنچ کر تسبیح اور استغفار میں مشغول ہوتا ہے۔ اس پرندے کو اللہ تعالیٰ کا حکم ہوتا ہے کہ جنت میں بسیرا لے۔ وہ عرض کرتا ہے کہ خداوندا میں بہشت کی طرف نہ جاؤں گا جب تک تو اس شخص کو نہ بخش دے گا جس کے منہ سے میں نکلا ہوں۔ ارشاد ہوتا ہے کہ اسے کلمہ طیبہ سُن کر اس نیک بندے کی زبان پر تو پورے طور سے ابھی جاری بھی نہ ہوا تھا کہ میں اس کے تمام گناہ بخش چکا۔ پھر اس پرندے کو ستر ہزار زبانیں عطا کی جاتی ہیں کہ وہ ہر زبان سے اس کلمہ پڑھنے والے کے لئے دعائے مغفرت کرتا ہے۔

جب قیامت کا دن آئے گا تو یہ پرندہ اس نیک بندے کا ہاتھ پکڑ کر اپنے ساتھ اس کو جنت میں لے جائے گا۔

(☆) حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں فرمایا رسول اللہ ﷺ نے **سبحان اللہ** کہنا بھرتا ہے ترازو کے آدھے پلڑے کو (یعنی نامہ اعمال کے ترازو کے پلڑے کو) اور **الحمد اللہ** کہنا بھرتا ہے ساری ترازو کو اور **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ** کہنے والے کے لئے اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کے لئے کوئی پردہ حائل نہیں ہے وہ سیدھا اللہ تعالیٰ تک پہنچتا ہے۔ (ترمذی)

مشکوٰۃ شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ بے شک قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ایک ایسے اُمتی کو نکالے گا جس کی برائیوں کے ننانوے دفاتر ہوں گے ہر دفتر کی لمبائی حدنظر تک ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس سے پوچھے گا کہ تجھے اپنی کسی برائی سے انکار ہے وہ عرض کرے گا نہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ اس سے کوئی عذر طلب کرے گا مگر وہ عذر پیش کرنے سے معذور ہوگا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا ہم تم پر ظلم نہیں کریں گے۔ تمہاری ایک نیکی ہمارے پاس ہے اس نیکی سے تمہارے گناہوں کا موازنہ کیا جائے گا۔ یہ کہہ کر اللہ تعالیٰ ایک کاغذ کا پرزہ نکالے گا جس پر تحریر ہوگا **اَشْهَدُ اَنْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ترازو کے ایک پلڑے میں گناہوں کے دفتر اور دوسرے میں وہ کاغذ کا پرزہ رکھ دیا جائے گا اور اس آدمی کو بلایا جائے گا کہ اپنے اعمال کے اوزان پر حاضر ہو۔ یہ دیکھ کر وہ حیران ہوگا کہ اس کی برائیوں کا پلڑا نیکیوں کے پلڑے کے مقابلہ میں کم وزن ہے۔عرض کرے گا مولیٰ تعالیٰ اتنے گناہوں کے سامنے ایک کاغذ کے پرزے کی کیا حیثیت ہے؟ ارشاد ہوگا کہ اس کاغذ کے پرزے پر کلمہ طیبہ لکھا ہے اور کلمہ طیبہ سے بھاری کوئی چیز نہیں۔ (ترمذی شریف)

**وحشت سے نجات** : حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے فرماتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھنے والوں پر موت کے وقت' قبروں میں اور یوم حشر کو وحشت نہ ہوگی گویا **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** والوں کا منظر میرے سامنے ہے اور جب وہ اپنے سروں سے مٹی جھاڑتے ہوئے اُٹھیں گے اور کہیں گے کہ تمام تعریف اسی کے لئے ہے جس نے ہم سے ہمیشہ کے لئے رنج وغم دُور کردیا۔ (بیہقی)

وحشت کا مطلب بے چینی اور بے قراری ہے جو کسی خوفناک انجام کی وجہ سے ہوتی ہے کلمہ ہر طرح کی وحشت سے نجات دلاتا ہے۔ انسان جب اس دُنیا کو چھوڑ کر آخرت کی پہلی منزل قبر میں جاتا ہے تو اس وقت اور یوم قیامت کو جب لوگ اپنی اپنی قبروں سے دوبارہ زندہ ہوں گے تو ان کے چہروں پر گھبراہٹ اور وحشت ہوگی کیوں کہ آخرت کی منزل سے ہر کوئی اللہ کو حساب دینے سے گھبرائے گا مگر جن لوگوں نے زندگی میں کلمہ پڑھا ہوگا انھیں اس روز غم وفکر نہ ہوگا کیونکہ کلمہ کی برکت سے وہ لوگ ہر سطرح کی وحشت سے محفوظ رہیں گے۔

ایک حدیث میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی ہر نماز کے بعد دس مرتبہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہے گا اللہ تعالیٰ اُس کے نامۂ اعمال میں بیس ہزار نیکیاں لکھے گا اور جو کوئی ہر نماز کے بعد سو بار **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھے گا اُس کے اور بہشت کے درمیان کوئی حجاب نہ ہوگا اور مرتے ہی سیدھا بہشت میں جائے گا اور فرمایا جو کوئی دوسو مرتبہ رات اور دوسو مرتبہ دن کو یہ کلمہ پڑھے گا اس کو اللہ تعالیٰ تمام فرشتوں اور ساتوں طبق آسمانوں وزمین کے برابر ثواب عنایت فرمائے گا اور فرمایا کہ جو کوئی سوتے میں جاگ اُٹھے اور یہ کلمہ

پڑھے اس کے نامہ اعمال میں چوبیس ہزار نیکیاں تحریر فرماتا ہے اور جو کوئی پکار کر کہے کہ اور لوگ بھی سن کر کلمہ پڑھیں تو ساٹھ ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔

اس طرح جب انسان کے اعمال نامہ میں نیکیاں ہی نیکیاں ہوتی ہیں تو وہ ہر طرح کے خوف اور رنج وغم سے نجات پا جاتا ہے۔

**ایمان کی ستر شاخیں :** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علہ وسلم کا ارشاد ہے کہ ایمان کی ستر سے زیادہ شاخیں ہیں ان میں سے افضل **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا الـلّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا پڑھنا ہے اور سب سے کم درجہ راستہ سے کسی تکلیف دہ چیز (اینٹ' پتھر لکڑی' کانٹے' اور نقصاندہ چیزوں) کا ہٹانا ہے اور حیاء بھی ایک خصوصی شعبہ ہے ایمان کا۔ (بخاری)

حیاء کو خصوصی اہتمام کی وجہ سے ذکر فرمایا کہ یہ بہت سے گناہوں زنا چوری' فحش گوئی' ننگا ہونا' گالی گلوچ وغیرہ سے بچنے کا سبب ہے اسی طرح رُسوائی کے خیال سے بہت سے نیک کام کرنا ضروری ہو جاتے ہیں بلکہ دنیا اور اخرت کی شرم سارے ہی نیک کاموں پر ابھارتی ہے۔ نماز' زکوٰۃ' حج وغیرہ تو ظاہر ہیں اسی طرح سے اور بھی تمام احکام بجالانے کا سبب ہے اسی وجہ سے مثل مشہور ہے 'تو بے غیرت ہو جا پھر جو چاہے کر' اس معنی میں صحیح حدیث بھی وارد ہے **اذا لم تستحی فاصنع ما شئت** جب تو حیادار نہ رہے تو پھر جو چاہے کر کہ ساری فکر غیرت اور شرم ہی کی ہوتی ہے اگر حیاء ہے تو یہ خیال بھی ضروری ہے کہ نماز نہ پڑھوں گا تو آخرت میں کیا منہ دکھلاؤں گا اور شرم نہیں ہے تو پھر یہ خیال ہوتا ہے کہ کوئی کہہ کر کیا کرلے گا۔

امام نودی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایمان کی شاخوں میں سب اعلی توحید یعنی **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کو قرار دیا ہے

جس سے معلوم ہوگیا کہ ایمان میں سب سے اُوپر اس کا درجہ ہے اس سے اوپر کوئی چیز ایمان کی شاخ نہیں ہے۔ جس سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ اصل تو حید ہے جو ہر مکلّف پر ضروری ہے اور سب سے نیچے (ایمان کا سب سے کم درجہ) ان تمام تکلیف دہ چیزوں کا دُور کرنا ہے جو کسی مسلمان کو نقصان پہنچانے کا احتمال رکھتی ہو۔ باقی سب شاخیں ان کے درمیان ہیں۔

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہنے والا جنتی ہے :

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا:
دوزخ سے وہ سب لوگ نکالے جائیں گے جنھوں نے لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہا اور اُن کے دل میں جَو کے دانہ کے برابر بھی خیر ہے پھر وہ لوگ بھی نکال لے جائیں گے جنھوں نے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہا اور ان کے دل میں گیہوں کے دانے برابر بھی خیر ہے اور اس کے بعد وہ لوگ بھی نکال لئے جائیں گے جنھوں نے لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہا اور ان کے دل میں ذرہ برابر بھی خیر ہے۔ (بخاری)

واضح ہو کہ مسلمانوں کا ایک طبقہ جس کا کام ہی دین میں نت نئے فتنے اٹھانا اور آیات و احادیث کی تحریف معنوی کرنا ہے وہ اس مضمون کی احادیث سے یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ جب رائی کے دانے کے برابر ایمان بھی نجات کے لئے کافی ہے تو دُنیا کی اکثر غیر مسلم قومیں بھی خدا اور آسمانی کتب اور بعض انبیاء و رُسل پر ایمان رکھتی ہیں اس ایمان میں اسلام کے بالمقابل کمی اور نقص ہی سہی لیکن رائی کے دانے سے تو یہ بہرحال کم نہیں ہے لہذا اُن سب کی نجات ہوگی اور ہر مذہب جس میں کم سے کم خدا پر ایمان کا وجود ہو آخر کار جنتی بنادینے کا ضامن ہے اور منکرین خدا کے سوا تمام انسان دوزخ سے نکال لئے جائیں گے

دیوبندی حضرات میں بھی ایسے لوگ ہیں جو مشرک اور اعلیٰ درجہ کے کافر کے لئے بھی بالآخر جہنم سے نجات پانے کا نظریہ رکھتے ہیں۔ سیرۃ النبی جلد چہارم میں مولوی سلیمان ندوی دیوبندی نے اپنا مسلک یہ ہی لکھا ہے کہ کافر و مشرک کی بھی بالآخر نجات ہوگی اور وہ جنت میں داخل کیا جائے گا۔ ندوی صاحب کے نظریہ کا حاصل یہ ہے کہ ہر مذہب میں رہ کر نجات ہوسکتی ہے کیونکہ جب کافر و مشرک کی بھی بالآخر نجات ہوجائے گی اور انھیں اُن کے جرموں کی سزا دے کر جنت میں داخل کر دیا جائے گا۔تو پھر اسلام کا یہ دعویٰ تو ہوا میں تحلیل ہوکر رہ جاے گا کہ نجات و مغفرت اور حصول جنت کا واحد ذریعہ ووسیلہ صرف اسلام ہی ہے۔

کتاب وسنت سے بات اظہر من الشّمس ہے کہ فلاح وفوز اُخروی کا ضامن صرف اسلام ہے اور اسلام نام ہے حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی دینی دعوت کو قبول کرنے کا۔حضور ﷺ کی دینی دعوت کو قبول کرنے کا مطلب یہ ہے دین وایمان کے متعدد اجزاء ہیں۔

ایمان باللہ‘ ایمان بالرسل‘ ایمان بالملائکہ‘ ایمان بالقدر......وغیرہ وغیرہ تو ایمان کے تمام اجزائے ضروریہ پر ایمان لانے والا مومن ہے اور اس کے کسی ایک جزء کا بھی انکار کرنے والا کافر مثلاً ایک شخص ملائکہ (فرشتوں) کے مخلوق الٰہی ہونیکا منکر ہو یا ملائکہ اور ایمان کے دوسرے اجزاء کا تو قائل ہو مگر حضور ﷺ کے ختم الرسل ہونے کا انکار کرے تو ایسا شخص ایمان کے تمام اجزاء پر ایمان رکھنے کے باوجود صرف اس کے ایک جزء کے انکار کی وجہ سے بالاتفاق کافر قرار پائے گا اور نجات کا ہرگز ہرگز حقدار نہ ہوگا جب یہ قاعدہ ہمیں کتاب وسنت کی نصوص صریحہ سے معلوم ہوگیا تو اب وہ احادیث جن میں ایمان کے کسی ایک جزء کا بیان ہوگا اس سے حضور نبی کریم ﷺ

کی پوری دینی دعوت قبول کرنا اور تمام ضروریات دین پر ایمان لانا مراد لیا جائے گا۔

حدیث میں صرف یہ ہے کہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ** پڑھنے والا نجات پائے گا لیکن مراد اس سے صرف توحید پر ایمان لانا نہیں بلکہ پورے کلمہ پر ایمان لانا ہے اور یہاں کلمہ کے جزء اول **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ** کو جزء ثانی **مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا علم قرار دیا گیا ہے جیسے کہتے ہیں کہ **قل هو الله احد** پڑھو تو اس سے مقصود صرف اتنے ہی لفظ نہیں بلکہ پوری سورۃ پڑھوانا منظور ہے ایسے ہی یہاں توحید پر ایمان لانے سے مراد رسالت پر بھی ایمان لانا ہے اور اللہ ورسول پر ایمان لانے کے بعد تو بلاشبہ یہ طے ہو جاتا ہے کہ جو کچھ کتاب وسنت سے ثابت ہو اس کا اقرار اور تصدیق کی جاے۔ یہی حال حدیث زیر بحث کے اس جملہ کا ہے کہ جس کے دِل میں ذرہ برابر بھی ایمان ہوگا اس کی نجات ہوگی یعنی جس کے دِل میں تمام ضروریات دین تمام اجزاء دین کی نفس تصدیق پائی جائے گی اور اصل ایمان موجود ہوگا وہ خواہ کتنا ہی بے عمل اور فاسق و فاجر کیوں نہ ہو اپنے اعمالِ بد کی سزا بھگتنے کے بعد بہرصورت جہنم سے نکال لیا جائے گا۔ ''ذرہ برابر ایمان ہوگا'' کا یہ مطلب نہیں ہے کہ جو شخص اجزاء ایمان میں سے کسی جزء کا منکر ہوگا وہ بھی نجات پائے گا۔ ایسا مطلب نکالنا انتہائی درجہ کی جاہلانہ تحریف ہے اور اسلام سے کھلی ہوئی بغاوت ہے۔ اس کلمہ پاک میں حق تعالیٰ شانہٗ نے کیا برکات رکھی ہیں اس کا معمولی سا اندازہ اتنی ہی بات سے ہو جاتا ہے کہ سو برس کا بوڑھا جس کی ساری عمر کفر وشرک میں گذری ہو ایک مرتبہ اس پاک کلمہ کو ایمان کے ساتھ پڑھنے سے مسلمان ہو جاتا ہے اور عمر بھر کے سارے گناہ زائل ہو جاتے ہیں اور ایمان لانے کے بعد اگر گناہ بھی کیئے ہوں تب بھی اس کلمہ کی برکت سے کسی نہ کسی وقت جہنم سے ضرور نکلے گا۔

## کلمہ کا ذکر زمین و آسمان کی ہر چیز پر غالب :

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ اگر زمین و آسمان اور جو کچھ ان کے اندر اور درمیان ہے اور جو کچھ ان کے نیچے ہے اگر وہ تمام ترازو کے ایک پلڑے میں رکھ دیا جائے اور کلمہ طیبہ دوسرے پلڑے میں تو پھر بھی وہ وزن میں بڑھ جائے گا (طبرانی)

اللہ تعالیٰ ہر چیز پر غالب ہے اسی لئے اس کا نام بھی زمین و آسمان کی ہر چیز پر غلبہ رکھتا ہے اس کے نام کے برابر کوئی چیز نہیں ۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ جو اس کلمہ کا ذکر کرے وہ زمین و آسمان کی ہر چیز پر غالب ہو جا تا ہے۔ کلمہ طیبہ کا مضمون اور ثواب تمام مخلوق سے زیادہ وزنی ہے بشرطیکہ اخلاص سے پڑھا جائے ورنہ منافقین بھی کلمہ پڑھتے تھے اب بھی بعض مشرکین، مرتدین اور انبیاء و اولیاء اللہ کے گستاخ اور مقام و مرتبہ کو گھٹا کر توہین کرنے والے بھی کلمہ پڑھتے ہیں ۔ اُن کے کلمہ کا نہ وزن ہے نہ ثواب ۔ وزن صرف الفاظ کا نہیں بلکہ ایمان و یقین اور اخلاص کا ہوتا ہے ۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا میں تمھیں اس بات کی وصیت کروں جو حضرت نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو کی تھی صحابہ کرام نے جواب دیا ۔ ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انھوں نے اپنے بیٹے کو **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰه** پڑھنے کی وصیت کی تھی کیوں کہ یہ کلمہ وہ ہے جو ترازو کے ایک پلڑے میں رکھ دیا جائے اور اس کے مدمقابل دوسرے پلڑے میں زمین و آسمان کی ہر شئے کو رکھ دیا جائے تو یہی کلمہ بھاری ہوگا ۔

**تصدیق الٰہی :** روایت ہے حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب بندہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه**

وَاللّٰہُ اَکْبَرُ کہتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی تصدیق کرتا ہے کہ واقعی میرے سواء کوئی معبود نہیں اور میں بہت بڑا ہوں اور جب بندہ کہتا ہے کہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ** تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے واقعی میرے سوا کوئی معبود نہیں میں اکیلا ہوں میرا کوئی شریک نہیں' اور جب بندہ کہتا ہے **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَہُ الملكُ وَلَہُ الْحَمْدُ** (اللہ تعالیٰ کے سواء کوئی معبود نہیں اسی کا مُلک ہے اسی کی تعریف ہے) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے' واقعی میرے سواء کوئی معبود نہیں' میرا ہی ملک ہے' میری ہی تعریف ہے۔ اور جب بندہ کہتا ہے اللہ تعالیٰ کے سواء کوئی معبود نہیں اللہ تعالیٰ کے بغیر نہ طاقت ہے نہ قوت (**لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ**) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے واقعی میرے سواء کوئی معبود نہیں' میرے بغیر نہ قوت ہے نہ طاقت۔ حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں جو یہ کلمات اپنے مرض میں کہے' پھر مر جائے تو اُسے آگ نہ جلائے گی۔ (ترمذی' ابن ماجہ)

اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتا ہے کہ میرا فلاں بندہ یہ پڑھ رہا ہے اور وہ سچ کہہ رہا ہے سبحان اللہ بندہ کی خوش نصیبی ہے کہ اس کی تھوڑی سے لب کی حرکت سے اس کا ذکر بارگاہِ رب العالمین میں فرشتوں کے سامنے آجائے اور ساتھ میں خود رب تعالیٰ تصدیق بھی فرما دے۔ بندہ وہ گواہی دے رہا ہے جس کی میں اور میرے فرشتے اور میری تمام خلق گواہی دیتے ہیں۔ خیال رہے کہ ساری نیکیاں صرف بندے کرتے ہیں' مگر گواہی توحید' حضور ﷺ پر درود' حضور ﷺ کی عزت افزائی' حضور ﷺ کی میلادخوانی' وہ اعمال ہیں جو رب تعالیٰ' فرشتوں اور تمام مخلوق کے عمل ہیں۔ رب تعالیٰ فرماتا ہے ﴿**اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ---**﴾ اللہ تعالیٰ نے کسی نیکی کے حکم میں اپنا اور اپنے فرشتوں کا ذکر نہ فرمایا سوائے درود شریف کے۔۔۔کلمہ توحید ایسی پاکیزہ نعمت ہے کہ رب تعالیٰ بھی اس میں شرکت فرماتا ہے۔

**جنت میں داخلہ** : حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: **مَنْ قَالَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دَخَلَ الْجَنَّۃَ** جس نے **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ** کہا جنت میں داخل ہوگیا۔ (الحاکم)

آج کل بعض لوگ کہتے پھرتے ہیں کہ نجات کے لئے صرف **لاالہ الا اللہ** کافی ہے **محمد رسول اللہ** کی کچھ حاجت نہیں اور اس پر حدیث **من قال لاالہ الا اللہ دخل الجنۃ** پیش کرتے ہیں۔ اپنی محفلوں' اجتماعات اور گفتگو کے دوران صرف **لاالہ الا اللہ** پر ہی زور دیتے ہیں۔ محمد رسول اللہ ﷺ پر ایمان لانے کا دعویٰ بھی کرتے ہیں مگر حضور ﷺ کو عام انسان کی حیثیت سے دیکھتے ہیں حضور ﷺ کے مرتبہ مقام اور منصب کا خیال بھی نہیں کرتے بلکہ حضور ﷺ کے زمانہ کے کفار کی طرح بشر' بشر کا باطل نعرہ لگاتے ہیں جنھیں سن کر دل درد سے بھر جاتا ہے اور کلیجہ شق ہونے لگتا ہے۔ اُن کا اس نبی ﷺ سے قلبی تعلق نہ سہی' رسمی تعلق بھی ہوتا تو وہ ایسا کہنے کی جرأت نہ کرتے۔۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی امام احمد رضا علیہ الرحمہ فرماتے ہیں حدیث حق ہے اور زعم خبیث کفر۔ **لاالہ الا اللہ** سے مراد پورا کلمہ طیبہ **لاالہ الااللہ محمدرسول اللہ** ہے۔ اگر کوئی کہے **الحمد** سات بار کہو یا **قل ھواللہ** گیارہ بار کہو۔ کیا اس سے صرف لفظ **الحمد** یا **قل ھواللہ** مراد ہوں گی؟ ہرگز نہیں۔ بلکہ پوری سورتیں جن کے یہ مختصر نام ہیں۔

کلمہ طیبہ کا اختصار **لاالہ** نہیں ہوسکتا تھا (نہیں ہے کوئی اللہ) یہ کلمہ کفر ہے اسی لئے **لاالہ الا اللہ** اختصار ہوا۔

بے شک صرف **لاالہ الااللہ** نجات کا ضامن ہے اور یہ کہنا کہ **محمد رسول اللہ** کی معاذ اللہ حاجت نہیں' کفر خالص ہے۔ **لاالہ الااللہ** سے صرف الفاظ مراد نہیں بلکہ اس کے معنی کی تصدیق سچے دل سے ایمان لانا کہ اللہ تعالیٰ کی ذات جو تمام

خوبیوں وکمالات کا مجموعہ ہے عیب ونقص سے پاک ہے وہی معبوداور لاشریک ہے جس نے سچی کتابیں اتاریں، سچے رسول بھیجے محمد رسول اللہ ﷺ کو افضل الرسل وخاتم النبین کیا، وہ جس کے کلام کا ایک ایک حرف یقینی قطعی حق ہے جس میں جھوٹ یا بھول یا غلطی کا اصلاً کسی طرح امکان نہیں۔ جس نے اللہ تعالیٰ کو اس طرح پہچانا اسی نے اللہ تعالیٰ کو جانا، اُسی نے **لااله الاالله** مانا اور جسے ضروریات دین سے کسی بات میں شک یا شبہ ہے اس نے نہ ہرگز اللہ تعالیٰ کو جانا اور نہ ہی **لااله الاالله** کو مانا۔۔ مثلاً جو شخص **لااله الاالله** پر ایمان کا دعویٰ رکھے اور محمد رسول اللہ ﷺ کو نہ مانے، وہ ایسے کی توحید کی گواہی دیتا ہے اور ایسے کو اللہ سمجھا ہے جس نے محمد رسول اللہ ﷺ کو نہ بھیجا، اور وہ ہرگز اللہ نہیں بلکہ اس نے اپنے خیال میں ایک باطل تصور جما کر اس کا نام اللہ رکھ لیا ہے یہ اللہ پر مومن نہیں بلکہ اللہ کے ساتھ مشرک ہے اللہ یقیناً وہ ہے جس نے محمد رسول اللہ ﷺ کو حق کے ساتھ بھیجا۔ اللہ تعالیٰ پر ایمان وہی لائے گا جو حضور ﷺ پر ایمان رکھتا ہے اس پر تمام ضروریات دین کو قیاس کرلو (فرشتوں، اللہ تعالیٰ کی کتابوں، رسولوں، قیامت، تقدیر کی اچھائی وبرائی اور مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونے پر ایمان نہ لانا اور انکار کرنا دراصل اللہ تعالیٰ کا انکار ہے اور یہ یقیناً کفر ہے)

جو اللہ تعالیٰ کو صحیح طور پر جانتا مانتا ہے کافر نہیں ہوسکتا اور جو کافر ہے اللہ تعالیٰ کو ہرگز جان نہیں سکتا۔ (الملفوظ مرتبہ مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ)

بدقسمتی سے کچھ ایسے لوگ پیدا ہوگئے ہیں جو رسالت پر ایمان لانے کا دعویٰ تو کرتے ہیں مگر حضور اکرم ﷺ کو ایک عام انسان کی حیثیت سے دیکھتے ہیں رسول کریم ﷺ کے مرتبہ ومقام اور منصب کا کوئی خیال بھی نہیں کرتے اور حضور ﷺ کے زمانہ کے کفار کی طرح ﴿مَانَرَاكَ اِلَّا بَشَرًا مِثْلَنَا﴾ ' ہم تو تم کو اپنے جیسا بشر ہی

دیکھتے ہیں' کا باطل نعرہ لگاتے ہیں۔ کفار تو کہا کرتے تھے ﴿مَـا اَنْتُـمْ اِلَّا بَشَـرٌ مِثْـلُـنَـا﴾ نہیں ہو تم مگر ہم جیسے بشر' نبی کو بشر اور مٹی کہنے والا سب سے پہلے ابلیس (شیطان) ہے ﴿قَـالَ لَـمْ اَكُـنْ لِاَسْـجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِنْ حَمَاٍ مَّسْـنُوْنٍ﴾ میں گوارہ نہیں کرتا کہ سجدہ کروں اس بشر کو جسے تو نے پیدا کیا بجنے والی مٹی سے ﴿اَنَـا خَيْـرٌ مِّنْهُ خَلَقْتَنِىْ مِنْ نَارٍ وَخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ﴾ ۔ابلیس نے کہا میں آدم سے بہتر ہوں مجھے آگ سے اور آدم کو مٹی سے پیدا کیا گیا آج بھی یہی ابلیسی باطل نعرے مختلف جماعتوں کی جانب سے لگائے جا رہے ہیں۔

اور آیت مبارکہ ﴿قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ﴾ کو اس انداز میں پیش کرتے ہیں کہ جیسے نبی اور غیر نبی میں صرف وحی کا فرق ہے باقی تمام اوصاف میں وہ عام انسانوں کے برابر ہیں۔ نبی اخلاقی' روحانی' دماغی' قلبی' علمی' عملی حیثیت سے **عبدہ** ہو کر انسانوں سے بہت بلند اور علانیہ ممتاز ہوتا ہے۔ نبی آمر' ناہی' مزکی' حاکم' نور' ہادی' شارع اور داعی الی اللہ ہوتا ہے۔ نبی کی ذات کو اللہ تعالیٰ کائنات کے لیئے روشنی کا مینار بناتا ہے اور نبی کا قول' عمل' سیرت و کردار' دین اور شریعت قرار پاتے ہیں۔ وحی والے اور بے وحی والے انسانوں میں خود وحی اور عدم وحی کے سینکڑوں لوازم و خصائص اور اوصاف کا فرق پیدا ہوتا ہے۔

(☆) جب صحابہ کرام بھی حضور ﷺ کے اتباع میں کئی کئی دن متصل نفلی روزے رکھنے لگے تو آپ نے انہیں منع کرتے ہوئے فرمایا **ایکم مثلی** تم میں کون میرے مثل ہے؟ **یطعمنی ویسقنی** (بخاری) میں اپنے رب کے پاس رات گذارتا ہوں میرا رب مجھے کھلاتا پلاتا ہے۔تو کیا عام انسانوں کو بھی یہ روحانی غذا اور روحانی سیرابی میسر آتی ہے؟ اور کیا وحی کے علاوہ دوسری حیثیتوں سے بھی مثلیت کی اس میں نفی نہیں ہے؟

(☆) نیند کی حالت میں نبی کے قلب اطہر اور اس کے احساسات کا غافل نہ ہونا صحیح حدیثوں سے ثابت ہے۔ آپ نے فرمایا میری آنکھیں سوتی ہے لیکن دل نہیں سوتا۔ کیا یہی کیفیت عام انسانوں کے دل کی بھی ہے۔؟

(☆) لوگوں کو نماز کی صفوں کو درست رکھنے کی تاکید فرماتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں بخدا تمہارے رکوع وسجود اور خشوع مجھ پر پوشیدہ نہیں ہیں کیا عام انسانوں کی قوت بصارت کا یہی عالم ہے؟

جبکہ کتاب مجید میں فرمایا ﴿**مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى ۝ لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى**﴾ (النجم/۱۷) (حضور ﷺ کی نگاہیں نہ ٹھہری ہوئی اور نہ بڑھی (نہیں جھپکی) بے شک اپنے رب کی بہت بڑی نشانیاں دیکھیں) کیا اسی شان سے اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کا مشاہدہ کسی اور آنکھ کو حاصل ہوا؟

(☆) حضور سرور انبیاء علیہ السلام کی نسبت سے امہات المومنین کو جو مرتبہ ومقام اور شرف حاصل ہوا ہے وہ عام عورتوں کو حاصل نہیں ہوا ہے امہات المومنین سب سے ممتاز ہیں۔﴿**يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ**﴾ (الاحزاب/۳۲) 'اے نبی کی ازواج (مطہرات) تم نہیں ہو' دوسری عورتوں میں سے کسی عورت کے مانند'

'**النسآء**' میں صنف نازک کا ہر فرد شامل ہے اور کوئی عورت ذات بھی اس سے باہر نہیں جاتی۔ جس سے ثابت ہے کہ ازواج النبی کا درجہ ہر ایک عورت سے بالاتر اور شان خاص کا حامل ہے۔ دنیا جہاں کی عورتوں میں کوئی ان کا ہمسر نہیں۔ نبی کریم ﷺ کی مصاحبت کے باعث ان کا اجر دنیا بھر کی عورتوں سے کہیں بڑھ کر ہے۔ ان کے درجات اور احکام جداگانہ ہیں۔ حضور ﷺ کی ازواج مطہرات عام عورتوں کی طرح نہیں تو خود حضور ﷺ تو بدرجہا اس کے سزاوار ہیں '**کاحد من الرجال**' ہیں یعنی

آپ ایسے نہیں ہیں جیسے ہر مرد اپنے خصائص وکمالات میں عام انسانوں سے بدرجہا بلندتر اور ممتاز ہیں اور حضور ﷺ کی بیویاں تمام جہاں کی عورتوں سے افضل ہیں کیونکہ یہاں 'النسآء' میں کوئی قید نہیں۔ حضرت مریم اور حضرت آسیہ رضی اللہ عنہما اپنے اپنے وقت کی عورتوں سے افضل تھیں لیکن حضور ﷺ کی ازواج پاک ہر زمانہ کی بیویوں سے افضل وبہتر ہیں جیسے کہ بنی اسرائیل کے لئے فرمایا گیا کہ ﴿فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ﴾ ہم نے تم کو تمام عالم والوں پر بزرگی دی تو اُس زمانہ کے لوگوں پر واقعی وہ افضل تھے اور اب غلامانِ مصطفیٰ علیہ السلام سب امتوں سے افضل۔

**کلمہ پڑھ لینے کے بعد کافر کو قتل کرنا حرام ہے :** حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ کو حضور نبی کریم ﷺ نے ایک لشکر کے ساتھ بھیجا، ہم روانہ ہو کر صبح ہی صبح قبیلہ جہینہ کی آبادیوں کے قریب پہنچ گئے۔ میں نے ایک شخص کو جا پکڑا اُس نے فوراً **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہہ دیا۔ میں نے اُس کو نیزہ مارا اور قتل کر دیا۔ اس کے بعد میرے دل میں افسوس پیدا ہوا کہ تو نے یہ کام اچھا نہیں کیا۔ واپس پہنچ کر میں نے اس کا ذکر حضور ﷺ سے کیا تو آپ نے فرمایا کہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہنے کے بعد بھی تم نے اس کو مار ڈالا؟ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ ! اُس نے ہتھیاروں کے خوف سے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہا۔ تو حضور ﷺ نے افسوس کیا اور فرمایا کہ تم نے اُس کا دل چیر کر کیوں نہ دیکھا کہ اُس نے یہ کلمہ دِل سے کہا تھا یا ہتھیاروں (جان) کے خوف سے؟ حضور ﷺ بار بار میرے سامنے یہ الفاظ دُہراتے رہے۔ میرے دِل میں یہ آرزو پیدا ہوئی کہ کاش میں آج ہی مسلمان ہوا ہوتا۔ (بخاری ومسلم)

اس حدیث میں فقہ اور اصول کے اس مشہور قاعدہ پر دلیل ہے کہ احکام میں ظاہر پر عمل کیا جاتا ہے اور باطن کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔ (شرح صحیح مسلم)

**سوغلام آزاد کرنے کا ثواب :**

حضور ﷺ نے فرمایا جو صبح کو سو مرتبہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰہ** پڑھے اور سو مرتبہ شام کو تو اُس کی طرح ہوگا جو اولاد حضرت اسماعیل علیہ السلام سے سو غلام آزاد کرے (ترمذی)

اولاد سیدنا اسماعیل علیہ السلام سے غلاموں کو آزاد کرنا افضل ہے۔ اولاد اسماعیل سے مراد اہل عرب ہیں کہ وہ سب اُن کی اولاد ہیں چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے قرب رکھتے ہیں اسی لئے اُن پر احسان کرنا افضل ۔ اس سے معلوم ہوا کہ بزرگوں کی اولاد خصوصاً سادات کرام سے سلوک کرنا بہتر ہے۔

**نام پاک محمد ﷺ کے وسیلہ سے دُعا :** حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جب حضرت آدم علیہ السلام سے بھول ہوگئی تو انھوں نے آسمان کی طرف منہ کر کے کہا کہ اے اللہ میں محمد ﷺ کے وسیلے سے معافی مانگتا ہوں۔ وحی نازل ہوئی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کون ہیں؟ تو حضرت آدم علیہ السلام نے کہا کہ جب تو نے مجھے پیدا کیا تھا تو میں نے عرش پر **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** دیکھا تھا تو اس وقت مجھے معلوم ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ایک عظیم ہستی ہے جس کا نام تو نے اپنے نام کے ساتھ لکھا ہے۔ وحی نازل ہوئی کہ اے آدم بے شک وہ تمھاری اولاد میں سے خاتم النبیین ہیں۔ اگر وہ نہ ہوتے تو کوئی بھی پیدا نہ کیا جاتا۔ (طبرانی)

حضرت آدم علیہ السلام نوع انسانی کے سب سے پہلے پیغمبر تھے آپ کو کلمہ طیبہ کے سبب اللہ تعالیٰ سے معافی میسر آئی۔

حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہونے کے بعد جنت میں رہتے تھے۔ عرصہ کے بعد شیطان کے پھسلانے اور بھول کی وجہ سے آپ کو زمین پر اُتار دیا گیا تو آپ اللہ تعالیٰ سے اپنے کئے پر معافی مانگنے لگے۔عرصہ دراز تک اللہ تعالیٰ کے حضور روتے رہے مگر معافی نہ ہوئی۔آخر انھوں نے وہ کلمہ پڑھا جو عرش معلی پر لکھا تھا تو اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیا۔ اس کا مقصد یہ ہوا کہ جب بھی کوئی کلمہ کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے معافی چاہے گا تو اُسے معافی مل جائے گی۔ شب معراج والی حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب میں جنت میں داخل ہوا تو میں نے اُس کی دونوں جانبوں میں تین سطریں سونے کے پانی سے لکھی ہوئی دیکھیں۔ پہلی سطر میں **لَآ اِلٰـــہَ اِلَّا اللّٰهُ مُـحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** لکھا تھا۔ دوسری سطرے میں **مَـا قَـدَّمْنَا وَجَدْنَا وَمَا اَكَلْنَا رَبَحْنَا وَمَا خَلَفْنَا خَسِرْنَا** تھا (جو ہم نے آگے بھیج دیا یعنی صدقہ وغیرہ کر دیا وہ پالیا اور جو دنیا میں کھایا وہ نفع میں رہا اور جو کچھ چھوڑ آئے وہ نقصان رہا) اور تیسری سطر میں تھا **امة مذنبة ورب غفور** (اُمت گناہگار اور مالک بخشنے والا)

## حضور ﷺ کی بعثت کا مقصد :

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کا مقصد توحید الٰہی عام کرنا ہے تاکہ لوگ تا قیامت اللہ تعالیٰ کی الوہیت پر کاربند رہیں اور ایک خدا کی عبادت کریں۔کلمہ طیبہ اسی توحید الٰہی کا آئینہ ہے اور دُنیا میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تشریف لانے کا مقصد ہی کلمہ طیبہ کا پرچار ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ایک مرتبہ تین کافر حاضر ہوئے اور پوچھا کہ اے محمد (ﷺ) تم اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کو نہیں مانتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ** اسی

کلمہ کے ساتھ میں مبعوث ہوا ہوں اور اسی کی طرف لوگوں کو بلاتا ہوں اسی کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ﴿**قل ای شیء اکبر شهاده**﴾ (درمنثور)

حضور نبی کریم ﷺ کے اس فرمان سے ثابت ہوا کہ آپ کلمہ طیبہ کی دعوت کے لئے مبعوث ہوئے اور کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کی اس دعوت سے لوگ دائرہ اسلام میں داخل ہوئے گویا کہ کلمہ طیبہ مسلمانی کی بنیاد ہے۔

حضرت ابو مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ لیہ وسلم نے فرمایا جس نے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہا اور ان معبودوں کا انکار کر دیا جن کی خدا کے سوا عبادت کی جاتی ہے اس نے اپنے مال و جان کو مجھ سے بچا لیا اور اس کے اقرار کی حقیقت کا حساب لینا خدا پر ہے۔ (صحیح مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجھ کو لوگوں سے اس وقت تک لڑنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک وہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ** نہ کہیں۔لیکن جب **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ** کہہ لیں تو انھوں نے اپنی جان و مال کو مجھ سے بچا لیا مگر کسی شرعی حق کے بارے میں قصاص (یعنی بدلہ دینا) ہوگا اور ایسے شخص کا حساب اللہ کے ذمہ ہے وہی اُس کا حساب لے گا۔ (بخاری شریف)

حضرت مقداد بن عمرو کندی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے بتایئے اگر میں کسی کافر سے لڑوں اور ہم خوب لڑیں اور وہ میرا ایک ہاتھ تلوار سے اُڑا دے پھر مجھ سے (ڈر کر) ایک درخت کی پناہ لے لے اور کہے کہ میں خدا پر (ایمان اور) اسلام لے آیا اُس کو اس اقرار کے بعد مار دوں یا نہیں۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اُس کو مت مارو۔ حضرت مقداد رضی اللہ عنہ نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ اس نے میرا ہاتھ کاٹ دیا ہے پھر

کاٹنے کے بعد یہ کلمہ کہا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے ہرگز نہ مارو' اگر تو نے اُسے مار دیا تو وہ تیری جگہ شمار ہوگا جیسا کہ تو نے اُس کے مارنے سے پہلے تھا اور تو اس کی جگہ شمار کیا جائے گا جیسے وہ اس کلمہ کے کہنے سے پہلے تھا۔ (بخاری شریف)

## آسمانوں کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں :

روایت ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے' فرماتے ہیں' فرمایا رسول اللہ ﷺ نے: بندہ جب خلوص دل سے **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ** کہتا ہے اس کے لئے آسمانوں کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں حتٰی کہ وہ کلمہ عرش تک پہنچ جاتا ہے جب تک ہ بندہ کبیرہ گناہوں سے بچا رہے۔ (ترمذی)

گناہ کبیرہ سے بچنے کی شرط کمالِ ثواب اور کمالِ قبولیت کے لئے یعنی متقی مسلمان کا کلمہ اعلیٰ درجہ کا مقبول ہوتا ہے اور فاسق و فاجر کا کلمہ قبول تو ہوتا ہے لیکن اس درجہ کا نہیں۔ تمام ذکر مثل کارتوس ہیں اور ذاکر کی زبان مثل رائفل کے کہ شکار واقعی کارتوس کرتا ہے مگر رائفل کی طاقت سے قلب کا اخلاص گویا بارود ہے کہ شکار گولی سے ہوگا مگر بارود کی امداد سے۔

نیکی گناہوں کو مٹا دیتی ہے رب تعالیٰ فرماتا ہے ﴿**ان الحسنات یذھبن السیات**﴾ متقی کی نیکی فاسق کی نیکی سے افضل ہے بلکہ جیسا عامل کا درجہ ویسا ہی اس کے عمل کا ثواب۔ صحابہ کرام کا ساڑھے چار سیر جَو خیرات کرنا ہمارے پہاڑ بھر سونا خیرات کرنے سے افضل ہے اس لئے کہ وہ عامل افضل ہیں۔

**ملک الموت کی پیشانی پر کلمہ طیبہ** : ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ملک الموت کی پیشانی پر کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** لکھ دیا ہے جس

وقت ملک الموت مومن کی جان قبض کرنے کے لئے تشریف لاتے ہیں اور مسلمان ملک الموت کی صورت دیکھتا ہے تو سب سے پہلے ملک الموت کے ماتھے پر جو کلمہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** لکھا ہے اس پر نگاہ پڑتی ہے اور اسے پڑھنے لگتا ہے ادھر اس نے ملک الموت کی پیشانی کا لکھا ہوا کلمہ پڑھا' اُدھر حکم ہوا کہ بندہ ہمارا ادھر کلمہ ختم کرنے نہ پائے عین کلمہ پڑھنے کی حالت میں اُس کی جان قبض کی جائے۔ بموجب حکم الٰہی ملک الموت لفظ اللہ پر مومن کی روح قبض کرتے ہیں اور سیدھی روح کو جنت کی طرف لے جاتے ہیں کیونکہ خدا نے اپنے نبی کی زبانی فیصلہ کر دیا ہے **مَن کان اخر کلامه لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَخَلَ الْجَنَّة** جس کا آخری کلمہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** ہو وہ مسلمان جنت میں ہوگا۔

**کلمہ طیبہ اللہ تعالیٰ کا خصوصی عطیہ ہے** : کلمہ طیبہ اللہ تعالیٰ کا خصوصی عطیہ ہے اور نہایت ہی قیمتی چیز ہے اس لئے اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں میں سے جب کسی خاص بندے نے اللہ سے کسی تحفے کا مطالبہ کیا تو اللہ تعالیٰ نے کلمہ طیبہ کی تعلیم فرمائی کیوں کہ توحید سے بڑھ کر اور کیا قیمتی چیز ہوسکتی ہے پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ اس خصوصی عطیہ کو ہر کوئی پڑھ کر فیض اُٹھا سکتا ہے۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کے حضور عرض کی: اے میرے پروردگار مجھے کوئی ایسی چیز بتا دے کہ اُس کے ذریعے میں تجھے پکاروں' تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ** پڑھا کرو۔ انھوں نے کہا یہ تو ہر بندہ پڑھتا ہے تو اللہ نے کہا **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ** پڑھا کرو تو موسیٰ علیہ السلام نے کہا: اے پروردگار کسی خاص تحفے کا سوال ہے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر ساتوں آسمان اور ساتوں زمینیں ایک پلڑے

میں رکھ دی جائیں اور دوسرے میں کلمہ طیبہ رکھ دیا جائے تو **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ** والا پلڑا جھک جائے گا۔ (نسائی شریف)

اس حدیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے جب سیدنا موسیٰ علیہ السلام نے خاص تحفے کا مطالبہ کیا تو اللہ تعالیٰ نے کلمہ طیبہ کی تاکید فرما کر اس کی اہمیت کی وضاحت اس طرح فرمائی کہ جو مخصوص عطیہ آپ کو عنایت کیا گیا ہے وہ وزنی اور قابلِ قدر ہے کہ ساتوں زمین و آسمان اور اس کی اشیاء ترازو کے ایک پلڑے میں رکھ دیئے جائیں اور دوسرے پلڑے میں صرف کلمہ طیبہ رکھا جائے تو پھر بھی کلمہ طیبہ ہی وزنی ہوگا یعنی زمین و آسمان کلمہ طیبہ کے مقابلے ہلکے ہیں۔ کلمہ طیبہ کا وزنی ہونا دراصل اس کا اخلاص ہے اور اخلاص پیدا کرنے کے لئے اُسے کثرت سے پڑھنا چاہیئے۔

فطرت بشری ہے کہ عام نعمت کے مقابلے میں خاص نعمت سے زیادہ خوش ہوتے ہیں اگر چہ عام نعمت کا نفع زیادہ ہی ہو۔ دیکھو ہوا، پانی، نمک وغیرہ کے مقابل سونے چاندی جواہر سے زیادہ خوش ہوتے ہیں۔ نماز پنجگانہ سے زیادہ نماز عید کی خوشی مناتے ہیں اس لئے حضرت سیدنا موسیٰ علیہ السلام نے یہ سوال فرمایا۔لہذا یہ اعتراض یا گمان نہ کرنا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کلمہ سے خوش نہ ہوئے بلکہ اللہ تعالیٰ نے یہ سوال موسیٰ علیہ السلام کے دِل میں خود ہی ڈالا تھا تا کہ اس کے جواب سے لوگوں کو کلمہ طیبہ کے مسائل کا پتہ چلے۔خلاصہ جواب یہ ہے کہ اے موسیٰ تم کوئی خاص عمل و وظیفہ ایسا چاہتے ہو جو **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ** سے افضل ہو، ایسا کوئی وظیفہ نہیں۔ تمام سے افضل و بہتر یہ ہی کلمہ ہے ساتوں زمین و آسمان اور اُن کے باشندوں میں انسان حیوانات اور اُن کے سارے عمل داخل ہیں لہذا تمام وظیفے، اوراد، عبادات سب سے افضل کلمہ طیبہ ہوا۔ کیونکہ رب کا نام مخلوق سے افضل و بہتر ہے۔ ہاں اس کلمہ سے

مختلف لوگ مختلف فائدے اُٹھاتے ہیں جہاں تک اس کی فہم وعمل زیادہ وہاں تک اُس کا فیض زیادہ۔ ہمارے کلمہ پڑھنے سے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھنا کہیں افضل وبہتر ہے۔ یہ ہی حال ساری عبادات کا ہے۔ (مرقات)

کلمہ کا مضمون اور اس کا ثواب تمام مخلوق سے زیادہ وزنی ہے بشرطیکہ اخلاص سے پڑھا جائے ورنہ منافقین بھی کلمہ پڑھتے تھے۔ بعض مشرکین کلمہ پڑھ لیتے ہیں اُن کے کلمہ کا نہ وزن ہے نہ ثواب۔ وزن صرف الفاظ کا نہیں۔

**ایمان کی تازگی** : حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ اپنے ایمان تازہ کرتے رہا کرو۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم اپنے ایمان کو کس طرح تازہ کریں؟ ارشاد فرمایا کہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کو کثرت سے پڑھتے رہا کرو۔ (احمد۔طبرانی)

ایمان کی تروتازگی سے مراد اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع رہنا ہے یعنی ایمان کا تقاضا ہے کہ دل میں حُب الٰہی اور خوف الٰہی رہے کہ انسان اللہ کو چھوڑ کر کسی اور طرف متوجہ نہ ہو اور یہ بات اس وقت پیدا ہوگی جب انسان بار بار کلمہ پڑھے گا اس لئے فرمایا گیا ہے کہ کثرت سے پڑھا کرو تاکہ ایمان میں تروتازگی پیدا ہوتی رہے۔

گناہوں سے نورِ ایمان میں کمی ہو جاتی ہے اور ایمانی قوت کا جذبہ کمزور پڑھ جاتا ہے اس لئے یہ فرمایا گیا کہ کثرت سے کلمہ طیبہ کا وِرد کرو تاکہ قوت ایمانی برقرار رہے اور گناہ ختم ہو جائیں۔ ایک اور حدیث میں ہے کہ جب کوئی گناہ کرتا ہے تو اُس کے دل پر ایک کالا نشان پڑ جاتا ہے اگر وہ اللہ کا ذکر کر کے توبہ کرے تو وہ نشان ختم ہو جاتا ہے ورنہ وہ نشان کالا ہی رہتا پھر جب وہ دوسرا گناہ کرتا ہے تو دوسرا کالا نشان اور پڑ جاتا ہے اسی طرح مزید گناہوں سے دل بالکل سیاہ ہو جاتا ہے

تو پھراس کالے دِل پرحق بات بھی اثرنہیں کرتی لہذا اس اثر کوختم کرنے کے لئے کلمہ طیبہ کا کثرت سے ذکرکرنا ضروری ہے تاکہ گناہ ختم ہوکرتازہ ہوتا رہے کیوں کہ مثل مشہور ہے کہ جڑ تازہ رہےتو شاخیں خودبخودسرسبزرہتی ہیں ایمان کی تازگی سے دیگر بدنی اور مالی عبادتیں بھی تازہ رہتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہی کہ ایک روز حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عرفات کے پہاڑ پر چڑھے اور میں آپ کی خدمت میں حاضر تھا۔آپ نے دوگانہ نماز پڑھی اور قبلہ کی طرف منہ کرکے **لَآ اِلٰــہَ اِلَّا الـلّٰـہُ** پڑھنا شروع کیا اورآپ کی دونوں چشم مبارک سے آنسو بہتے تھے یہاں تک کہ آپ کی ڈاڑھی مبارک سے آنسو بہہ گئے اور سینہ اورزانو سے بہہ کے زمین پر ٹپکتے تھے۔ آپ کے رونے سے میں بھی روتا تھا۔ ایک گھڑی کے بعدآپ خاموش ہوئے اورمیری طرف دیکھ کرفرمایا۔ اے انس میں تیری آنکھیں تر دیکھتا ہوں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ آپ کوروتے دیکھ کر میں رونے لگا۔فرمایا کہ خوش خبری اس شخص کے لئے ہے کہ جس کی زبان اللہ کے کلمہ کے ذکر میں تر رہے اوراس کی آنکھوں سے آنسو جاری رہیں ( کیونکہ اس طرح ایمان دِلوں میں تازہ رہتا ہے )

## کلمہ پرقائم رہناہی زندگی کا مقصد ہے :

ہرمسلمان کا فرض ہے کہ وہ پیدائش تا دَم آخر کلمے پرقائم رہے کیوں کہ اسی میں نجات ہے کلمے کے علاوہ نجات کا اورکوئی ذریعہ نہیں۔اور جوشخص اس کلمے کوچھوڑ دے گا یعنی اس پرعمل پیرانہیں ہوگا اُس کا دنیاواخرت میں کوئی ٹھکانا نہیں۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضوراقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کواس قدرسخت صدمہ تھا کہ بعض

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دِل میں مختلف خیالات پیدا ہوئے۔ سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں بھی ان ہی لوگوں میں تھا۔ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ میرے پاس تشریف لائے مجھے سلام کیا مگر مجھے مطلق پتہ نہ چلا۔ انھوں نے سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے شکایت کی' اس کے بعد دونوں حضرات اکٹھے تشریف لائے اور سلام کیا۔ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے دریافت فرمایا کہ تم نے اپنے بھائی عمر رضی اللہ عنہ کے سلام کا بھی جواب نہ دیا (کیا بات ہے)۔ میں (سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ) نے عرض کیا' میں نے تو ایسا نہیں کیا۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایسا ہی ہوا۔ میں نے عرض کیا کہ مجھے تو آپ کے آنے کی بھی خبر نہیں ہوئی کہ کب آئے' نہ سلام کا پتہ چلا۔ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سچ ہے ایسا ہی ہوا ہوگا غالبًا تم کسی سوچ میں بیٹھے ہوگے۔ میں نے عرض کیا واقعی میں ایک گہری سوچ میں تھا۔ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے دریافت فرمایا۔ میں نے عرض کیا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوگیا ہے اور ہم نے یہ بھی نہ پوچھ لیا کہ اس کام کی نجات کس چیز میں ہے؟ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں پوچھ چکا ہوں۔ میں اُٹھا اور میں نے کہا تم پر میرے ماں باپ قربان' واقعی تم ہی یہ دریافت کرنے کے زیادہ مستحق تھے۔ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ میں نے حضور نبی کریم ﷺ سے دریافت کیا تھا کہ اس کام کی نجات کیا ہے؟ آپ نے فرمایا کہ جو شخص اس کلمہ کو قبول کرے جس کو میں نے اپنے چچا (ابو طالب) کو پیش کیا تھا اور انھوں نے رَدکر دیا تھا وہی کلمہ نجات ہے۔ (احمد)

معلوم ہوا کہ ابو طالب نے کلمہ طیبہ قبول نہیں کیا تھا اور ایمان نہ لانے کی وجہ سے نجات سے محروم رہے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال پر صحابہ کرام کو

بہت صدمہ ہوااور اکثر کے دِل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ ہم جن کی نظرِ کرم سے جی رہے تھے وہ تو اس دارِ فانی سے تشریف لے گئے اب ہم جی کر کیا کریں گے تو سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے صحابہ سے کہا کہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کلمہ حق بلند کرنے آئے تھے اور آپ حضرات کو اس پر کاربند کر کے اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ لہذا اب آپ اس مقصد کو زندہ رکھیں جس کے لئے آپ اس دُنیا میں تشریف لائے تھے۔ لہذ آپ کے لاے ہوئے کلمہ کو مضبوطی سے تھامے رہو کیوں کہ اسی میں نجات ہے۔

## کلمہ طیبہ حضور ﷺ کی شفاعت کا ذریعہ ہے :

قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کے حکم سے انبیاءِ کرام، اولیاءاللہ اور شہداءعظام مسلمانوں کی شفاعت کریں گے اللہ تعالیٰ اُن کی شفاعت سے بے شمار گناہ گاروں کو بخش دے گا۔ شفاعت کا اولین اور اعلیٰ حق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہوگا اور جس شخص نے کلمہ طیبہ پڑھا ہوگا حضور صلی اللہ علیہ وسلم اُس کی ضرور شفاعت کریں گے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ یارسول اللہ قیامت کے دن آپ کی شفاعت کا کون حقدار ہوگا تو رسول اللہ صلی اللہ علہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابوہریرہ مجھے احادیث پر تمھاری خواہش دیکھ کر یہی گمان ہوا تھا کہ اس بات کو تم سے پہلے کوئی دوسرا نہ پوچھے گا۔ تو آپ نے فرمایا کہ قیامت کے روز میری شفاعت کی سعادت مندی اُسے حاصل ہوگی جو اپنے دِل اور نفس کے خلوص کے ساتھ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہے۔ (بخاری)

اس حدیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ جو لوگ خلوص دل سے کلمہ پاک کو وِرد کرتے ہیں انھیں آخرت میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت حاصل ہوگی اور جس سے شفاعت ہوگی وہ سعادت مند ہوگا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ **شفاعتی حق فمن لم یومن بھا فلیس من اھلھا** میری شفاعت حق ہے اور جو میری شفاعت کا منکر ہوگا وہ شفاعت کا مستحق نہ ہوگا یعنی شفاعت کے منکر کی شفاعت نہیں ہوگی وہ محروم ہی رہے گا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کی، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کے دن میری شفاعت فرمانا ۔آپ نے فرمایا میں تیری شفاعت کروں گا ۔عرض کی یا نبی اللہ ۔ میں آپ کو وہاں اُس دن کہاں تلاش کروں گا ؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں قیامت کے دن ان تین جگہوں پر تمھیں ملوں گا (۱) پل صراط کے پاس (۲) میزان کے پاس (۳) حوض کوثر پر۔ (ترمذی) ہر مقام پر **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کہنے والے کی مدد فرمائیں گے۔

نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں میرے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک آنے والا آیا اور مجھے یہ اختیار دیا کہ میں یا تو اپنی آدھی اُمت جنت میں داخل کروالوں یا شفاعت پسند کروں ۔ تو میں نے شفاعت پسند کی اور یہ ہر اُس شخص کے لئے ہوگی جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراتے ہوئے مرا یعنی مومن مرا **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کے قائل کی شفاعت ہوگی۔

## موت کے وقت کلمہ طیبہ کی برکات :

موت کے وقت عالم سکرات میں کلمہ طیبہ کا پڑھنا موت کی سختیوں کو دُور کرتا ہے کلمہ پڑھنے سے خاتمہ بالا یمان ہوتا ہے جان آسانی سے نکل جاتی ہے۔

حضرت یحیٰی بن طلحہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے کہ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کو افسردہ حالت میں دیکھ کر لوگوں نے کہا، کیا بات ہے؟

انھوں نے کہا کہ بے شک میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا تھا کہ مجھے ایک کلمہ معلوم ہے جو شخص اسے موت کے وقت پڑھے تو اس سے موت کی تکلیف رفع ہو جائے گی چہرے کا رنگ چمکنے لگے اور آسانی دیکھے مگر مجھے وہ کلمہ پوچھنے کی جرأت نہیں ہوئی حتیٰ کہ آپ کا وصال ہو گیا۔ حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بے شک مجھے معلوم ہے۔ انھوں نے پوچھا کیا ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ہمیں معلوم ہے کہ کوئی کلمہ اس سے بڑا نہیں جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا کو پیش کیا تھا وہ ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** تو کیا یہی ہے؟ واللہ یہی ہے۔ (بیہقی)

موت کے وقت عالم نزع میں مرنے والے پر اتنی شدت کی تکلیف ہوتی ہے جس کے ساتھ گزر رہی ہوتی ہے وہی جانتا ہے۔ ایک دفعہ حضور نبی کریم ﷺ سے موت کی شدت کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا کہ جیسے کپڑے کو خار دار جھاڑی پر ڈال کر اُسے کھینچ کر جدا کیا جائے اسی طرح رُوح جسم سے جدا ہوتی ہے۔ حضور ﷺ ایک مریض کے پاس تشریف لے گئے اس کی جان کنی کا عالم دیکھ کر فرمایا' جانتے' اُسے کیوں تکلیف ہو رہی ہے؟ یہ سب موت کی شدت ہے لہذا موت کے وقت کلمہ طیبہ پڑھنے سے موت کی شدت ختم ہو جاتی ہے اسی لئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ تم مرنے والے کے سامنے کلمہ طیبہ پڑھو تا کہ وہ اس کلمہ کو سن کر خود بھی کلمہ پڑھنے لگے۔ اگر وہ موت کے وقت پڑھتا ہوا مر گیا تو جنتی ہو گا۔ صحابہ کرام نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ اگر کوئی تندرستی کی حالت میں پڑھتا رہے تو کیسا ہے؟ تو آپ نے فرمایا پھر تو سب سے بہتر ہے۔ ایک دفعہ حضور ﷺ کو خبر دی کہ فلاں آپ کا صحابی نزع میں ہے آپ تشریف لائے اور اس کو تلقین کرتے تھے مگر اُن کی زبان کی قوت گویائی ساتھ نہ دیتی تھی' ناچار کلمہ کی اُنگلی آسمان کی جانب اُٹھائی اور آسمان کی طرف

منہ اٹھا کر کہا۔ اسی وقت حضور نبی کریم ﷺ نے تبسم فرمایا۔صحابہ کرام نے مسکرانے کا سبب دریافت کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جب میں نے اس بیمار کوکلمہ شہادت پڑھنے کے لئے کہااور وہ اپنی زبان سے پڑھ نہ سکا تو اس نے اشارہ آسمان کی طرف کیا تو ادھر ارحم الراحیمین کی سرکار سے ملائکہ کو ندا ہوئی کہ میرے بندے کی زبان بند ہوئی اور کسی کو اپنے کلمہ کا گواہ نہ بنا سکا تب اس نے ہماری طرف رجوع کیا۔کیونکہ ہم سینوں کے راز سے واقف ہیں اس لئے ہمیں اپنے کلمہ کا گواہ بنایا ہے ہم نے اُس بندے کو بخشا۔ وہ ہمارا بندہ اور ہم اس کے خدا ہیں کبھی مرتے وقت زبان بند ہو جاتی ہے منہ سے کلمہ نہیں نکلتا لیکن دل میں اس کا اعتقاد صحیح موجود ہے تو امید نجات کی قائم ہے۔

## کلمہ پڑھنے والے کے حق میں نور کے ستون کی سفارش :

کلمہ پڑھنے والوں کے حق میں دیگر چیزیں بھی مغفرت کی سفارش کرتی ہیں۔ یہ کتنا بڑا اعزاز ہے جو کلمہ گو کو حاصل ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے :بے شک عرش معلیٰ کے سامنے ایک نور کا ستون ہے جب کوئی **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُـوْلُ اللّٰهِ** کہتا ہے تو وہ ستون ہلنے لگتا ہے تو پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ رُک جا۔نور کا ستون کہتا ہے کیسے رُک جاؤں کیوں کہ کلمہ پڑھنے والے کی ابھی تک مغفرت نہیں ہوئی۔حکم الٰہی ہوتا ہے کہ اس کی مغفرت کردی جائے۔وہ ستون رُک جاتا ہے۔ (بزار)

اس حدیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ عرش معلیٰ کے سامنے ایک نور کا ستون ہے جوکلمہ پڑھنے والوں کی طرف داری میں حرکت کرنا شروع کردیتا ہے یعنی اس کی حرکت کا مطلب بارگاہ رب العزت سے کلمہ پڑھنے والے کی مغفرت کا اعلان فرما دینا ہے تو وہ ہلنا بند کردیتا ہے مطلب یہ ہوا کہ کلمہ پڑھنے کی بہت اہمیت دی گئی ہے۔

## کلمہ باعث مغفرت ہے :

کلمہ طیبہ کا پڑھنا باعث مغفرت ہے کیوں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ کو کلمے کے عوض مغفرت کی خوش خبری دی ہے لہذا اب بھی اُمت مسلمہ سے جو اخلاص نیت سے کلمہ پڑھے اور اس کے تقاضوں کے مطابق عمل کرے وہ بخشا جائے گا۔

حضرت یعلی بن شداد رضی اللہ عنہ کا کہنا ہے کہ حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ نے اس کی تصدیق کی کہ ایک مرتبہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے کہ آپ نے پوچھا کہ تم میں اہل کتاب کا آدمی تو نہیں؟ ہم نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں، تو آپ نے فرمایا کہ دروازہ بند کر دو اور اپنے ہاتھ بلند کر و اور کہو **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا الـلّٰـہُ مُـحَـمَّـدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پس ہم نے کچھ وقت کے لئے اپنے ہاتھ بلند رکھے پھر آپ نے فرمایا **الـحمد اللّٰہ** اے اللہ تو نے مجھے اس کلمے کے ساتھ مبعوث فرمایا اور اس پر جنت کا وعدہ فرمایا اور تیرا وعدہ پورا ہوتا ہے اس کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو خوشخبری دی کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے تمھاری مغفرت کر دی ہے۔ (مسند امام احمد)

اس حدیث کا واقعہ اگر چہ خاص صحابہ کرام کی مغفرت پر دلالت کرنا ہے لیکن اس حکم کا اطلاق عام ہے ہر مسلمان کو کلمہ طیبہ پڑھنا چاہے تا کہ اس کی مغفرت ہو۔

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا سے روایت ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا الـلّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** سے نہ تو کوئی عمل بڑھ سکتا ہے اور نہ یہ کلمہ کسی گناہ کو چھوڑ سکتا ہے۔ (ابن ماجہ)

کسی عمل کا اس سے نہ بڑھ سکنا تو ظاہر ہے کہ کوئی بھی عمل ایسا نہیں ہے جو بغیر کلمہ طیبہ پڑھے کارآمد ہو سکتا ہو۔ نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ......غرض ہر عمل ایمان کا محتاج ہے اگر ایمان ہے تو وہ اعمال بھی مقبول ہو سکتے ہیں ورنہ نہیں۔ اور کلمہ طیبہ جو

خود ایمان لانا ہی ہے وہ کسی عمل کا بھی محتاج نہیں ۔ اسی وجہ سے اگر کوئی شخص فقط ایمان رکھتا ہو اور ایمان کے علاوہ کوئی عمل صالح نہ ہو تو بھی وہ کسی نہ کسی وقت ان شآء اللہ جنت میں ضرور جائے گا اور جو شخص ایمان نہ رکھتا ہو خواہ وہ کتنے ہی پسندیدہ اعمال کرے نجات کے لئے کافی نہیں ۔ دوسرا جز و کسی گناہ کو نہ چھوڑتا ہے اگر اس اعتبار سے دیکھا جائے کہ جو شخص آخری وقت میں مسلمان ہوا اور کلمہ طیبہ پڑھنے کے بعد فوراً ہی مر جائے تو ظاہر ہے کہ اس ایمان لانے سے کفر کی حالت میں جتنے گناہ کئے تھے وہ سب بالا جماع جاتے رہے اور اگر پہلے سے پڑھنا مراد ہو تو حدیث شریف کا مطلب یہ ہے کہ یہ کلمہ دِلوں کی صفائی اور صیقل ہونے کا ذریعہ ہے جب اس پاک کلمہ کی کثرت ہوگی تو دِل کی صفائی کی وجہ سے توبہ کئے بغیر چین ہی نہ پڑے گا اور آخر کار گناہوں کی معافی کا ذریعہ بن جائے گا ۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ جس شخص کو سونے کے وقت اور جاگنے کے وقت **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کا اہتمام ہو اس کو دُنیا بھی آخرت پر مستعد کرے گی اور مصیبت سے اُس کی حفاظت کرے گی ۔

**قیامت کے دن روشن چہرہ** : حضرت ابی الدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جو شخص (۱۰۰) سو مرتبہ **لَآ اِلٰـہ اِلَّا اللّٰـہُ مُحَمَّدٌ رَّسُـوْلُ اللّٰـہِ** پڑھا کرے حق تعالیٰ شانہ قیامت کے دن اُس کو ایسا روشن چہرہ والا اُٹھائیں گے جیسے چودھویں رات کا چاند ہوتا ہے اور جس دن یہ تسبیح پڑھے اس دن اس سے افضل عمل والا وہی شخص ہو سکتا ہے جو اس سے زیادہ پڑھے ۔ (طبرانی)

متعدد روایات اور آیات سے یہ مضمون ثابت ہوتا ہے کہ **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** دِل کے لئے بھی نور ہے اور چہرے کے لئے بھی نور ہے اور یہ مشاہدہ بھی ہے کہ جن اکابرین کا اس کلمہ کی کثرت معمول ہے اُن کا چہرہ دُنیا ہی میں نورانی ہوتا ہے ۔

## کلمہ طیبہ کی تعلیم اور تلقین :

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ بچہ کو شروع میں جب وہ بولنا سیکھنے لگے **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** یاد کراؤ اور جب مرنے کا وقت آئے جب بھی **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** تلقین کرو جس شخص کا اول کلمہ **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** ہو اور آخری کلمہ **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** ہو وہ ہزار برس بھی زندہ رہے تو ان شاء اللہ کسی گناہ کا اس سے مطالبہ نہیں ہوگا ( یا اس وجہ سے کہ گناہ صادر نہ ہوگا یا اگر صادر ہو تو توبہ وغیرہ سے معاف ہو جائے گا یا اس وجہ سے کہ اللہ عزوجل اپنے فضل سے معاف فرما دے گا )۔

تلقین اس کو کہتے ہیں کہ مرتے وقت آدمی کے پاس بیٹھ کر کلمہ پڑھا جائے تا کہ اس کو سن کر وہ بھی پڑھنے لگے اس پر اس وقت جبر یا تقاضا نہیں کرنا چاہئے کہ وہ شدت تکلیف میں ہوتا ہے اخیر وقت میں کلمہ تلقین کرنے کا حکم اور بھی بہت سی احادیث صحیح میں وارد ہوا ہے متعدد حدیثوں میں یہ بھی ارشاد نبوی وارد ہوا ہے کہ جس شخص کو مرتے وقت **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** نصیب ہو جائے اس سے گناہ ایسے گر جاتے ہیں جیسے سیلاب کی وجہ سے تعمیر۔ بعض احادیث میں یہ بھی آیا ہے کہ جس شخص کو مرتے وقت یہ مبارک کلمہ نصیب ہو جاتا ہے تو پچھلی خطائیں معاف ہو جاتی ہیں۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ منافق کو اس کلمہ کی توفیق نہیں ہوتی ۔ ایک حدیث میں آیا ہے اپنے مردوں کو **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کا توشہ دیا کرو۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص کسی بچہ کی پرورش کرے یہاں تک کہ وہ **لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کہنے لگے اس سے حساب معاف ہے۔ ایک

حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص نماز کی پابندی کرتا ہے مرنے کے وقت ایک فرشتہ اس کے پاس آتا ہے جو شیطان کو دُور کرتا ہے اور مرنے والے کو **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** تلقین کرتا ہے ایک بات کثرت سے تجربہ میں آئی ہے کہ اکثر و بیشتر تلقین کا فائدہ جب ہی ہوتا ہے کہ زندگی میں بھی اس کلمہ پاک کی کثرت رکھتا ہو۔ بسا اوقات کسی گناہ کا کرنا بھی اس کا سبب بن جاتا ہے کہ مرتے وقت کلمہ نصیب نہیں ہوتا ۔ علماء نے لکھا ہے کہ افیوں کھانے میں ستر نقصان ہیں جن میں سے ایک یہ ہے کہ مرتے وقت کلمہ یاد نہیں آتا۔ اس کے بالمقابل مسواک میں ستر فائدے ہیں جن میں سے ایک یہ ہے کہ مرتے وقت کلمہ طیبہ یاد آتا ہے۔

**شیطان کی کوشش** : آخری عمر میں شیطان اکثر آدمی کے ایمان کو زائل کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ جب تک اللہ تعالیٰ کا خصوصی فضل شامل حال نہ ہو بچنا مشکل ہو جاتا ہے۔

صاحب تفسیر کبیر حضرت امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ سوچتے رہے کہ ساری چیزوں کا مقصد یہ ہے کہ ایمان کی حالت پر موت آئے اور جب آخری وقت آئے گا تو شیطان مختلف دلائل دے کر ایمان سے ہٹانے کی کوشش کرے گا۔ اس وقت جواب کیسے دوں گا۔ توحید پر دلائل جمع فرماتے رہے اور سیکڑوں دلیلیں رکھ لیں کہ اللہ تعالیٰ ہی معبود واحد ہے۔ جب اُن کا آخری وقت قریب آیا شیطان اپنے فریبی دلائل کے ساتھ پوری قوت سے آیا اور توحید سے ہٹانے لگا تو آپ نے کہا تو کیا ہٹائے گا میرے پاس دلیلیں ہیں۔ وہ بات کاٹتا رہا اور آپ دلائل دیتے رہے۔ آخر کار اس نے ایسی بات کہی جس سے اُن کی ساری دلیلیں تو ختم ہوگئیں اب شیطان امام فخر الدین رازی سے ایمان چھیننے کے درپے تھا وہ ڈر گئے کہ کہیں خاتمہ خراب نہ

ہو جائے۔ اس کی خبر کشف سے حضرت نجم الدین کبریٰ رحمۃ اللہ علیہ کو ہوئی، آپ اُس وقت وضو فرما رہے تھے۔ لوٹا اُٹھا کر دیوار پر مارا اور فرمائے کہہ دو کہ ہم خدا کو بلا دلیل ہی مانتے ہیں پھر دلیلِ توحید دی ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ اللہ ایک ہے۔ امام فخر الدین رازی کی زبان سے بھی اس وقت یہی جملہ نکلا اس طرح خاتمہ ایمان اور توحید پر ہوا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اچھے اچھے لوگوں کو بھی شیطان آخری مرحلہ میں بہکانے کی کوشش کرتا ہے۔ اس لئے کوشش کریں کہ اللہ والوں سے ملتے رہیں اور دُعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کا خاتمہ ایمان کی حالت پر فرمائے۔ (آمین)

## کلمہ طیبہ پڑھنے سے انکار کفر ہے :

جس سے کلمہ طیبہ پڑنے کو کہا جائے اور وہ انکار کرے اس کی نسبت علماء نے حکم کفر لکھا ہے۔ اس کو نئے سرے سے مسلمان ہونا چاہیئے۔ (احکام شریعت)

**مرنے کے بعد کس حال میں اُٹھیں گے :** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت جبرئیل علیہ السلام، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نہایت غمگین تھے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ اللہ عز وجل نے آپ کو سلام فرمایا ہے اور ارشاد فرمایا کہ آپ کو رنجیدہ اور غمگین دیکھ رہا ہوں یہ کیا بات ہے؟ (حالانکہ حق تعالیٰ شانہٗ دِلوں کے بھید جاننے والا ہے لیکن اکرام واعزاز اور اظہار شرافت کے واسطے اس قسم کے سوال کرائے جاتے ہیں) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جبرئیل مجھے اپنی اُمت کا فکر بہت بڑھ رہا ہے کہ قیامت میں اُن کا کیا حال ہوگا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے دریافت کیا کہ کفار کے بارے میں یا مسلمانوں کے بارے میں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

ارشاد فرمایا کہ مسلمانوں کے بارے میں فکر ہے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ساتھ لیا اور ایک مقبرہ پر تشریف لے گئے جہاں قبیلے بنو سلمہ کے لوگ دفن تھے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ایک قبر پر ایک پَر مارا اور ارشاد فرمایا کہ **قم باذن اللّٰہ** (اللہ کے حکم سے کھڑا ہو جا) اس قبر سے ایک نہایت حسین خوبصورت چہرہ والا اُٹھا وہ کہہ رہا تھا **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ الحمد للّٰہ رب العالمین**۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے راشاد فرمایا کہ اپنی جگہ لوٹ جا' وہ چلا گیا ۔ پھر دوری قبر پر دوسرا پَر مارا اور ارشاد فرمایا کہ اللہ کے حکم سے کھڑا ہو جا۔ اس میں سے ایک شخص نہایت بدصورت کالا منہ کیری آنکھوں والا کھڑا ہوا۔ وہ کہہ رہا تھا ہائے افسوس' ہائے افسوس' ہائے شرمندگی' ہائے مصیبت ۔ پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام ے فرمایا اپنی جگہ لوٹ جائیں ۔ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ جس حالت پر یہ لوگ مرتے ہیں اسی حالت پر اٹھیں گے۔

**شیطان کی ہلاکت** : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** اور استغفار کو بہت کثرت سے پڑھا کرو۔ شیطان کہتا ہے کہ میں نے لوگوں کو گناہوں سے ہلاک کیا اور انھوں نے مجھے **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** اور استغفار سے ہلاک کر دیا ۔ جب میں نے یہ دیکھا تو میں نے اُن کو ہوائے نفس سے ہلاک کیا اور وہ اپنے کو ہدایت پر سمجھتے رہے۔ (جامع الصغیر)

شیطان نے انسانوں کو گناہوں میں مبتلا کرنے کے لئے اس کے چاروں طرف فریبوں کے جال بچھا رکھے ہیں اور اس کے فریبوں سے بچنے کے لئے کلمہ بہت اکسیر ہے۔

شیطان کی ہر وقت یہی کوشش ہوتی ہے کہ نسان کسی نہ کسی طرح گناہوں میں مبتلا ہو جائے اور جو شخص گناہوں میں مبتلا ہو گیا گویا اس کی ہلاکت کا سبب پیدا ہو گیا' اس کے برعکس اگر وہی شخص اللہ تعالیٰ کے حضور سچی توبہ کرے اور استغفار کثرت سے پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اُسے معاف کر دے گا تو بندوں کی بخشش سے شیطان کو بڑا دُکھ ہوتا ہے جو اس کی ہلاکت کے مترادف ہے اس لئے شیطان کے وسوسوں سے اور مکر و فریب سے بچنے کے لئے کلمہ پاک کا ورد کثرت سے کرنا چاہیئے۔

## کلمہ طیبہ اللہ تعالیٰ کا قلعہ ہے :

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت جبریل نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میں اللہ ہوں میرے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں لہذا میری عبادت کرو' جو شخص تم میں سے اخلاص کے ساتھ **لَآ اِلٰـــہَ اِلَّا اللّٰـــہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کی گواہی دیتا ہوا آئے گا وہ میرے قلعہ میں داخل ہو گا وہ میرے عذاب سے محفوظ رہے گا۔ (جامع الصغیر)

باہر کے خطرات سے محفوظ ہونے کے لئے قلعہ بنایا جاتا ہے اور جو شخص قلعہ میں داخل ہو جاتا ہے وہ باہر کے مصائب اور خطرات سے محفوظ ہو جاتا ہے اس لئے اللہ تعالیٰ کا کلمہ بھی ایک قلعہ کے مانند ہے جو اسے خلوص دل سے اپنا لے وہ ہر طرح کے عذابوں سے محفوظ ہو جائے گا۔ اس حدیث میں یہ کہا گیا ہے کہ عذاب الٰہی سے بچنے کا واحد ذریعہ کلمے والی زندگی ہے اور وہ اطاعت الٰہی اور اتباع رسول ہے۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم وحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کے لئے اکثر اوقات دُعا کیا کرتے تھے اس لئے اُن کے ایمان لانے پر سات سو کافروں کا ایمان لانا موقوف تھا۔ ایک دن آپ کی دُعا قبول ہوئی۔ اسلام کی محبت اور صداقت

دل میں آئی اور وہ ایمان لانے کے لئے چلے۔ ادھر جرائیل علیہ السلام نے آکر بشارت دی کہ عنقریب وحیہ کلبی ایمان لانے کے لئے حاضر ہورہے ہیں پس حاضر ہوئے۔حضور ﷺ نے اپنی چادر زمین پر بچھادی' انھوں نے اُٹھا کر بوسہ دیا اور آنکھوں سے لگا کر سر پر رکھ لیا اور نہایت عاجزی سے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ مجھے بھی کلمہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھادیجئے اور اسلام کی شرائط بتا دیجئے ۔حضور ﷺ نے فرمایا پہلے کلمہ طیبہ پڑھو۔ وحیہ کلبی نے کلمہ پڑھا اور زور زور سے رونا شروع کیا۔حضور ﷺ نے فرمایا۔ وحیہ کیوں روتے ہو؟ انھوں نے عرض کیا' میں نے بہت بڑے گناہ کئے ہیں۔ آپ اللہ تعالیٰ کے حضور عرض کریں' الٰہی وحیہ کے گناہوں کا کیا کفارہ ہے۔ اگر مجھے قتل بھی کریں تو مجھے بسر وچشم منظور ہے۔ اگر میرا سارا گھر راہ خدا میں لٹا دیں مجھے منظور ہے کسی طرح میرے گناہ معاف ہوجائیں ۔ میں نے ستر معصوم لڑکیاں اپنے گھر کی زندہ قتل کیں بھلا میرا یہ گناہ کس طرح معاف ہوگا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ کلام سن کر حیرت میں رہ گئے اور وحیہ کے ظلم پر تعجب کرنے لگے اور دِل میں خیال گزرا کہ یہ گناہ کبیرہ کس طرح معاف ہوسکتا ہے۔ ادھر وحیہ خاموش کھڑے روتے تھے ادھر سید الشافعین خاموش حیرت سے انگشت بدندان تھے کہ حضرت جبریل امین تشریف لائے اور فرمایا یارسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ نے آپ کو سلام فرمایا ہے اور ارشاد کیا ہے کہ آپ وحیہ کلبی سے فرما دیں حق تعالیٰ نے ایک دفعہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کہنے سے تمام گناہ بخش دیا ہے یہ حکم سنتے ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم رونے لگے اور آپ کے ساتھ سارا مجمع بھی روتے ہوئے بیہوش ہوگیا۔ اسی حالت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے نکلا الٰہی ایک دفعہ یہ کلمہ ایک کافر نے پڑھا ساری عمر کی بت پرستی اور قتل سب گناہ معاف ہوئے۔

بھلا اگر میری اُمت کا متقی مسلمان جو ساری عمر اس کلمہ کو پڑھتے ہی مر جائے گا وہ کس طرح نہ بخشا جائے گا وہ ضرور بخش دیا جائے گا اور عذاب سے محفوظ رہے گا۔

## عذاب جہنم سے نجات :

جہنم وہ مقام ہے جہاں آخرت میں کافروں مشرکوں اور نافرمانوں کو سزا دی جائے گی۔ یہ بہت بُرا ٹھکانہ ہے اس سے بچنے کا واحد ذریعہ کلمہ پڑھ کر صاحب ایمان ہونا ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا کہنا ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں ایک ایسا حکم جانتا ہوں جو کوئی اسے دل سے حق سمجھ کر پڑھ لے اور اسی حال میں فوت ہو جائے تو وہ آگ سے بچ جائے گا وہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** (الحاکم)

حضرت عتبان بن مالک سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص اللہ کی رضا کے پیش نظر کلمہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھتا ہوا قیامت کے روز آئے گا اس پر جہنم حرام ہوگی۔ (بخاری شریف)

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ کلمہ طیبہ کا یہ اعجاز ہے کہ اسے پڑھنے والا جہنم سے بچ جائے گا قیامت کے روز سب سے اول نمبر پر وہ لوگ ہوں گے جنھوں نے کلمہ پڑھا اور اس کے مطابق صالح اعمال کئے اور اللہ تعالیٰ اُن سے راضی ہوا۔ ایسے لوگ بلا حساب و کتاب جنت میں داخل کر دیئے جائیں گے۔ دوسرے نمبر پر وہ مسلمان ہوں گے جن کے گناہ کم اور نیکیاں زیادہ ہوں گی انھیں حساب و کتاب کے بعد جنت جانے کا حکم مل جائے گا۔ تیسرے نمبر پر ایسے لوگ ہوں گے جن کی نیکیاں بہت کم اور گناہ زیادہ ہوں گے تو ایسے لوگوں کو اللہ چاہے کچھ سزا دے کر جنت میں بھیج دے یا اپنی رحمت کی بنا پر انھیں بالکل معاف فرمادے۔ بہر کیف اللہ تعالیٰ ایسے ہر شخص کو بالآخر جہنم سے آزاد کرے گا جس نے کلمہ پڑھا ہوگا۔

ایک حدیث میں ہے کہ پکارنے والا عرش کے نیچے جہنم سے پکار کر پوچھتا ہے کہ اے جہنم اور اے جہنم کے عذاب، تم کس شخص کے لئے پیدا کئے گئے ہو۔ دوزخ جواب میں کہتی ہے جو لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہے میں اس پر حرام ہوں۔ جہنم کے سات دروازے ہیں اور سات ہی طبقے ہیں جس نے دل سے کلمہ شریف کہا وہ ساتوں طبقوں سے محفوظ رہے گا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس حال میں کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سواری پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے تھے آپ نے فرمایا اے معاذ۔ انھوں نے عرض کیا کہ لبیک یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ پھر آپ نے فرمایا۔ اے معاذ۔ انھوں نے عرض کیا کہ لبیک یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔تیسری مرتبہ (ایسا ہی کہا پھر) آپ نے فرمایا اے معاذ۔ جو کوئی اپنے دل سے لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ (اس بات کی گواہی دے کہ سوائے خدا کے کوئی عبادت کے لائق نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں) اللہ تعالیٰ اس پر جہنم کی آگ حرام کر دیتا ہے۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا میں لوگوں کو اس کی خبر کر دوں، تا کہ وہ خوش ہو جائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس وقت (جب کہ تم خبر کر دو گے) تو لوگ اسی پر بھروسہ کر لیں گے (اور شریعت پر عمل نہیں کریں گے)۔ معاذ رضی اللہ عنہ یہ حدیث اپنی موت کے وقت بخوف گناہ بیان کر دی (کیونکہ حدیث کو چھپانا بھی گناہ ہے) بخاری شریف

## کلمہ طیبہ جنت کی کنجی ہے :

کلمہ طیبہ کی حیثیت جنت کی کنجی جیسی ہے جس کے پاس یہ کنجی ہوگی وہ جنت کا دروازہ کھول کر جنت میں داخل ہو جائے۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا اقرار کرنا جنت کی کنجیاں ہیں۔ (احمد)

اس حدیث پاک میں تمثیلاً اس بات کو واضح کیا گیا ہے کہ کلمہ طیبہ پر ایمان لانا ہی دراصل وہ عمل ہے جو انسان کو جنت میں لے جائے گا اس کو قبول کئے بغیر کوئی شخص جنت میں نہیں جائے گا اس لحاظ سے یہ جنت کی کنجی کی حیثیت رکھتا ہے۔

کلمہ سے مراد سارے عقائد اسلامیہ ہیں لہذا منافقین ومرتدین اگر عمر بھر کلمہ پڑھیں مگر جنتی نہیں۔

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ کی خدمت میں ایک نصرانی شخص حاضری دیا کرتا تھا۔ ایک مرتبہ متواتر تین دن تک وہ آپ کی خدمت میں حاضر نہ ہوا۔ آپ نے لوگوں سے اُس کے متعلق دریافت فرمایا۔ پتہ چلا کہ وہ سخت بیماری کی حالت میں ہے۔ امام حسن بصری رضی اللہ عنہ اس کے گھر تشریف لے گئے اور پوچھا کہ کیا حال ہے؟ اس نے عرض کیا کہ عجب حال ہے موت سر پر کھڑی ہے کوئی پُرسان حال نہیں۔ آتش جہنم کے شعلے بھڑک رہے ہیں' بچاؤ کی کوئی صورت نہیں۔ پل صراط سے گزرنے کی کوئی صورت نظر نہیں آرہی ہے۔ آج عدل کا میزان قائم ہے مگر میرا دامن نیکی سے خالی ہے۔ رب کریم غفور ہے مگر میرے پاس کوئی حجت اور دلیل اور عذر نہیں' نگاہوں کے سامنے جنت نظر آرہی ہے مگر اس کو کھولنے کی کنجی میرے پاس نہیں ہے۔ یہ سارا قصہِ غم سُن کر حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مت گھبراؤ' یعنی تمہارے پاس جنت کی کنجی آنے والی ہے۔ یہ فرما کر آپ واپس تشریف لانے لگے تو نصرانی نے عرض کی۔ حضرت آپ تشریف لے جارہے ہیں حالانکہ جنت کی کنجی میرے پاس آگئی ہے۔ یہ کہہ کر اس نے کلمہ شہادت

**اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھا اور جاں بحق ہوگیا۔ امام حسن بصری رضی اللہ عنہ نے خواب میں اس شخص کو دیکھا اور حال دریافت فرمایا۔ عرض کرنے لگا کہ کلمہ شریف کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجھے اعلیٰ جنت میں جگہ عطا فرمائی ہے۔ سبحان اللہ ! کلمہ طیبہ کی کیا شان ہے کہ اس کے پڑھنے سے نصرانی شخص بھی اعلیٰ جنت کا حقدار بن گیا۔

ایک مرتبہ ایک بزرگ لڑائی میں تشریف لے گئے مگر چلتے چلتے راستہ بھول گئے اور ایک پہاڑ پر جانکلے۔ پہاڑ پر نصرانیوں کا مجمع دیکھا جن کے درمیان ایک کرسی خالی پڑی تھی۔ بزرگ نے نصرانیوں سے کرسی خالی ہونے کا مطلب پوچھا۔ نصرانیوں نے جواب دیا کہ ہمارا پادری ہے جو سارے سال میں ایک مرتبہ اس جگہ تشریف لاتا ہے اور ہمیں وعظ سناتا۔ یہ کرسی اس کے لئے خالی پڑی ہے بزرگ بھی نصرانیوں کے درمیان تشریف فرما ہوگئے۔ اتنے میں پادری بھی آ گیا۔ اور کرسی پر بیٹھ کر لوگوں سے مخاطب ہوا۔ آج میں تم کو وعظ نہیں سناؤں گا کیونکہ تمھارے درمیان اُمت محمد یہ کا ایک بزرگ موجود ہے۔ پادری نے کہا۔ اے بزرگ تجھے اپنے رب کی قسم۔ کہ کھڑا ہوجا۔ تا کہ تیرا دِیدار کرسکیں۔ محمدی بزرگ کھڑے ہوگئے' پادری نے کہا میں آپ سے چند ایک سوالات کرنا چاہتا ہوں براہ کرم جواب عنایت فرمایں' محمدی بزرگ نے جواب دیا۔ بسروچشم۔ پادری کہنے لگا۔ اللہ نے جنت کو پھلوں سے مزین کیا ہے۔ کیا ان پھلوں جیسے پھل دُنیا میں پیدا فرمائے ہیں؟ بزرگ نے جواب دیا۔ دُنیا میں جنت کا مثل پھل موجود ہیں مگر صرف نام اور شکل کی حد تک۔ ذائقہ اور لذت الگ ہیں۔ پادری نے کہا۔ جنت کے تمام محلات میں درخت طوبیٰ کی شاخ ہے کیا دُنیا میں اس کی مثل ہے؟ فرمایا' ہاں۔ جب سورج نصف النہار پر ہوتا ہے تو کوئی محل اور مکان

ایسا نہیں رہتا جس پر سورج کی کرن نہ پڑتی ہو۔ پادری نے کہا۔ جنت میں چار نہریں ہیں جو ذائقے اور لذت میں مختلف ہیں۔ کیا دُنیا میں اس کی تمثیل ہے؟ بزرگ نے فرمایا' ہاں کہ کان سے پانی نکلتا ہے مگر غلیظ اور کڑوا۔ آنکھ سے پانی نکلتا ہے مگر نمکین۔ ناک سے بھی پانی نکلتا ہے مگر بدبودار' اور دہن یعنی منہ سے بھی پانی نکلتا ہے مگر شیریں۔ ان چاروں کی اصل ایک ہے یعنی سر۔ پادری نے مزید سوال کیا کہ جنت میں ایک تخت ہے جس کی مسافت پانچسو سال کی مسافت کے برابر ہے بہشتی جب اس پر چڑھنے کا ارادہ کرے گا تو وہ تخت نیچا ہو جائے گا اور جب جنتی اس پر چڑھے گا تو وہ تخت بلند ہو جائے گا۔ دُنیا میں اس کے مماثل کیا شئے ہے۔ بزرگ نے جواب دیا کہ رب تعالٰی کا رشاد ہے ﴿ **افلا ینظرون الی الابل کیف خلقت** ﴾ یعنی وہ اونٹ کو نہیں دیکھتے کہ کیا عجیب نمونہ سے پیدا کیا گیا ہے کہ جب آدمی اُس پر سوار ہونا چاہے تو یہ بیٹھ جاتا ہے اور سوار ہو کر پھر بلند ہو جاتا ہے۔ پادری نے پانچواں سوال کیا کہ اہل جنت کھائیں گے پیئں گے مگر پیشاب پاخانہ نہیں کریں گے اس کے مماثل دُنیا میں کیا ہے۔ بزرگ نے جواب دیا کہ بچہ ماں کے شکم میں زندہ رہتا ہے کھاتا ہے پیتا ہے ماں کا خون حیض اُس کی غذا بنتی ہے اس کے باوجود وہ نہ پیشاب کرتا ہے اور نہ ہی پاخانہ۔ بزرگ فرماتے ہیں کہ میں نے پادری سے سوال کیا کہ میں نے تیرے اتنے سارے سوالوں کے جوابات دیئے' اب تو بھی میرے ایک سوال کا جواب دے کہ جنت کی کنجی کیا ہے۔ پادری نے قوم سے خطاب کر کے کہا کہ اس محمدی نے مجھ سے جنت کی کنجی کے بارے میں پوچھا ہے تو مجھے بتلانا پڑے گا۔ کہنے لگا میں نے کتابوں میں پڑھا ہے کہ جنت کی کنجی **لَآ اِلٰــهَ اِلَّا اللّٰهُ مُـحَـمَّـدٌ رَّسُـوْلُ اللّٰـهِ** ہے یہ کہہ کر پادری مسلمان ہو گیا قوم کو جب یہ معلوم ہوا کہ جنت کی کنجی **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ہے تو وہ کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو گئی۔

## سارے گناہ مٹنے والا بڑا کلمہ :

امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ میں نے سنا حضرت جبرئیل علیہ السلام سے کہ وہ خبر دیتے ہیں خدائے عزوجل حق سبحانہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہیں نازل کیا میں نے کوئی کلمہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ مُـحَـمَّـدٌ رَّسُـوْلُ اللّٰـهِ** سے بڑا روئے زمین پر۔ اس کی برکت سے قائم ہیں ساتوں آسمان اور زمین اور پہاڑ اور جنگل اور درخت اور دریا۔ آگاہ ہو یہی کلمہ اخلاص ہے یہی کلمہ شہادت ہے یہی کلمہ برتر ہے اور یہی کلمہ مغفرت ہے یہی کلمہ بزرگ ہے یہی کلمہ مبارک ہے۔ اگر ایک پلہ میں زمین وآسمان رکھے جائیں اور دوسرے میں یہ کلمہ' تو یہ زمین وآسمان سے بھاری ہوگا۔ جس نے اس کلمہ کو ایک بار کہا' اس کے سارے گناہ بخش دیئے جائیں گے اگرچہ گناہ مثل کف دریا ہوں۔

مجالس سنیہ میں ہے کہ جب بندہ کلمہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُـحَـمَّـدٌ رَّسُوْلُ اللّٰـهِ** پڑھتا ہے تو ایک فرشتہ اس کلمہ کو آسمان پر لے جاتا ہے جب پہلے آسمان پر پہنچتا ہے تو دوسرا فرشتہ آسمان سے اُترتا ہوا ملتا ہے وہ پوچھتا ہے کہ کہاں جاتے ہو۔ دُنیا سے جانے والا فرشتہ کہتا ہے کہ فلاں بندے کا کلمہ لے کر عرش الٰہی تک جاؤں گا۔ تم کہاں جاتے ہو؟ تو آسمان سے آنے والا فرشتہ کہتا ہے کہ جس بندہ کا کلمہ لے کہ آسمان پر جارہے ہو' میں اس کی مغفرت لے کر عرش الٰہی سے آیا ہوں اور دُنیا میں جاتا ہوں۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص صبح وشام کلمہ طیبہ پڑھے' تمام فرشتے آسمان پر مذاکرات کرتے ہیں کہ آخر کو اول سے ملا دو اور جو گناہ درمیان میں کیا ہے پھینک دو۔ (فتوح الاوراد وفوائد کبریٰ)

حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بندہ جو نیکی کرتا ہے اسے قیامت کے دن ترازو میں رکھیں گے مگر کلمہ طیبہ کہ اس کو اگر میزان میں رکھیں تو سات زمین' سات آسمان اور جو کچھ ان میں ہے ان سب سے زیادہ نکلے۔ اور فرمایا۔ جس نے صدق دل سے کلمہ طیبہ پڑھا وہ جنت میں جائے گا۔ اور فرمایا۔ جو صدق دل سے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھتا ہے اس کے تمام گناہ اگرچہ خاک کے برابر ہوں بخش دیئے جائیں گے (کیمائے سعادت)

مشائخ صوفیہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی اکثر کتب میں ہے کہ حدیث شریف میں آیا ہے جو شخص کلمہ طیبہ کو ستر ہزار مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اُسے جہنم سے آزاد کرے گویا کہ اس کے نفس کو اس کلمہ کی قیمت سے خرید لیا ہے۔ شیخ احمد دیربی اپنے مجربات میں لکھتے ہیں کہ یہ عمل دست بدست صوفیہ سے چلا آرہا ہے اور وہ لوگ اس پر عمل پر محافظت کرتے ہیں۔

مولانا عبدالرحمٰن جامی قدس سرہ السامی نے نفحات الانس میں لکھا ہے کہ شیخ ابو الربیع قدس سرہ نے فرمایا ہے کہ میں اس کلمہ کو ستر ہزار مرتبہ پڑھ چکا تھا لیکن اس کا ثواب کسی کو نہیں بخشا تھا اتفاقاً ایک روز میں دعوت میں گیا' وہاں بہت سے مشائخ تھے اُن میں ایک نوجوان صالح بھی تھا جو کشف میں مشہور تھا۔ کھانے پر ہاتھ دراز کرتے ہی وہ نوجوان رونے لگا۔ لوگوں نے سبب پوچھا' اُس نے کہا میں اپنی ماں کو دوزخ میں دیکھ رہا ہوں۔ ابوالربیع فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے دل میں کہا یا اللہ۔ تو خوب جانتا ہے میں کلمہ طیبہ کو ستر ہزار مرتبہ پڑھ چکا ہوں مگر کسی کو نامزد نہیں کیا ہے۔ تو اپنے فضل سے عوض اس کلمہ کے اس نوجوان کی ماں کو دوزخ سے بچا۔ میں نے اس کلمہ کا ثواب اُسے بخشا ہے۔ معاً یہ خیال میرے دل میں آیا اور نوجوان ہنس پڑا اور کہا

خدا کی قسم میں نے اپنی ماں کو دیکھا کہ حق تعالٰی نے اُسے دوزخ سے نجات عطا فرمائی ۔اور کھانے میں مشغول ہوگیا۔

شیخ ابوالربیع فرماتے ہیں کہ اس واقعہ سے مجھ کو دو فائدے حاصل ہوئے۔ ایک تو اس حدیث کی صداقت وصحت کا اور دوسرے اس نوجوان کے کشف پر یقین کامل ۔ (فوائدالکبریٰ)

**جنت کے دروازے :** حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ معراج کی رات میرا گذر ساتویں آسمان پر ہوا اور میں نے بہشت اور دوزخ کو دیکھا اور میں نے بہشت کے پھاٹکوں کو دیکھا کہ ہر پھاٹک پر چار باتیں لکھی ہوئی ہیں پہلے پھاٹک پر لکھا ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اور اس کے نیچے یہ عبارت لکھی ہے کہ ہر شئے کے لئے ایک حیلہ ہوتا ہے اور دُنیا اور آخرت میں عیش و آرام سے زندگی بسر کرنے کا حیلہ یہ چار عادتیں ہیں (۱) قناعت (۲) ترک عداوت (۳) ترک حسد (۴) نیکوں کی صحبت میں بیٹھنا۔ نیک لوگ صلحاء فقراء اور مساکین ہیں۔ دوسرے پھاٹک پر لکھا ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اور اس کے نیچے یہ عبارت تحریر ہے کہ ہر شئے کا ایک حیلہ ہوتا ہے اور دُنیا اور آخرت کی خوشی کا حیلہ پر چار خصلتیں ہیں (۱) یتیموں کے سر پر ہاتھ پھیرنا (۲) بیوہ عورتوں کیساتھ سلوک کرنا (۳) مسلمانوں کی حاجت براری میں کوشش کرنا (۴) فقراء اور مساکین کی صحبت میں رہنا۔ تیسرے پھاٹک پر لکھا ہے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اس کے نیچے لکھا ہوا ہے کہ ہر چیز کے لئے ایک حیلہ ہوتا ہے اور تندرستی کے حیلہ کی یہ چار خصلتیں ہیں (۱) غذا میں کمی کرنا (۲) گفتگو کم کرنا (۳) عورت کے ساتھ جماع میں کمی کرنا (۴) کم سونا۔ چوتھے پھاٹک پر لکھا ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ**

اوراس کے نیچے چار نصیحتیں لکھی ہے (۱) جو شخص ایمان لایا اللہ پر اور قیامت کے دن پر اُس کو اپنے والدین کی تعظیم کرنا چاہے (۲) جو شخص اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان لایا ہو اُس کو اپنے ہمسایہ کی تعظیم کرنی چاہے (۳) جو شخص اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان لایا ہو اُس کو اپنے مہمان کی تعظیم کرنی چاہئے (۴) جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان لایا ہو اُس کو اچھی باتیں کرنی چاہیے ورنہ خاموش رہنا چاہے۔

پانچویں پھاٹک پر لکھا ہوا ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اوراس کے نیچے یہ چار چیزیں لکھی ہوئی ہیں (۱) جو شخص کسی دوسرے پر ظلم نہ کرئے گا اس پر ظلم نہیں کیا جائے گا (۲) جو شخص کسی کو گالیاں نہ دے گا اس پر بھی گالیاں نہ دی جائیں گی (۳) جو شخص کسی دوسرے کی تحقیر نہ کرے گا اس کی بھی تحقیر نہ کی جائے گی (۴) جو شخص دُنیا اور آخرت میں اپنی سلامتی چاہتا ہے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُـحَـمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا وظیفہ اپنے اوپر لازم کر لینا چاہئے چھٹے دروازے پر لکھا ہوا ہے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا الـلّٰهُ مُـحَمَّدٌ رَّسُـوْلُ الـلّٰـهِ** (۱) جو شخص چاہتا ہے کہ جان کنی عمدہ طور سے ہو اُس کو عمدہ گفتگو کرنی چاہے (۲) جو شخص چاہتا ہے کہ اس کی قبر پاک وصاف رہے اور اُس کے جسم کو کیڑے مکوڑے نہ کھائیں اُس کو مسجدوں میں جھاڑو دینا چاہے (۳) جو شخص چاہتا ہے کہ وہ زمین کے نیچے تروتازہ رہے اوراس کا جسم بوسیدہ نہ ہو اس کو مسجدوں کے لئے فرش خرید دینا چاہئے (۴) جو شخص مظالم قبر سے اور سانپ بچھوؤں کی نیش زنی سے محفوظ رہنا چاہتا ہے اس کو چاہیے کہ مسجدوں کو چراغوں سے روشن رکھے۔

ساتویں پھاٹک پر لکھا ہے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اس کے نیچے لکھا ہے کہ چار خصلتوں کے سبب سے دل منور رہتا ہے (۱) بیماروں کی عیادت کرنی (۲) جنازے کی نماز پڑھنی (۳) میت کے لئے کفن خرید کرنا (۴) دنیاوی شہوات سے

نفس کورُ وکنا۔ آٹھویں پھاٹک پرلکھا ہے **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** جوشخص اس گھر میں داخل ہونا چاہے اسے عادتیں اختیار کرنی چاہیں (۱) سچ بولنا (۲) سخاوت کرنا (۳) خوش خلقی سے پیش آنا (۴) لوگوں سے مصیبت کو دُور کرنا۔ فی الحقیقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ فرمایا سچ فرمایا۔

**بارہ کرامتیں :** حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا جوشخص باوضو **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے بارہ کرامتیں عطافرمائے گا

۔ اسلام کی حالت میں دُنیا سے اٹھایا جائے گا۔
۔ جان کنی کی سختی اس پرآسان ہوگی۔
۔ قبر روشن ہوگی۔
۔ منکرنکیر اُس کے پاس اچھی صورت میں آئیں گے۔
۔ قیامت کے دن شہداء کی جماعت کے ساتھ اس کو نامہ اعمال دیا جائے گا۔
۔ میزان عمل میں اس کو نیکیوں کا پلہ بھاری ہوگا
۔ پل صراط پر بجلی کی طرح گزر جائے گا
۔ اس کے جسم کو اللہ تعالیٰ دوزخ پرحرام کردے گا۔
۔ شراب طہور سے وہ سیراب کیا جائے گا۔
۔ جنت میں اُس کو ستر حوریں ملیں گی۔
۔ حضور نبی کریم ﷺ کی شفاعت نصیب ہوگی۔
۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کا دِیدار حاصل ہوگا۔ (تذکرۃ الواعظین)

**وظیفہ کی برکتیں :** حضور ﷺ نے فرمایا جوکوئی بعد نماز فجر طلوع آفتاب تک

**لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کا وظیفہ پڑھتا رہے گا اور درمیان میں دُنیاوی بات نہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو ضرور جنت عطا فرمائے گا اور جو کوئی وضو کرتے وقت یہی کلمات کہے تو اللہ تعالیٰ ہر قطرے کے بدلے میں ایک فرشتہ پیدا کرے گا جو قیامت تک کلمہ پڑھے گا ان سب کا ثواب اس شخص کو ملے گا۔ (انیس الواعظین)

**دو غلام آزاد کرنے کا ثواب :** حضور رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے جو شخص سوتے وقت دو مرتبہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھے گا گویا اس نے اللہ کی راہ میں دو غلام آزاد کئے۔ (انیس الواعظین)

**تمام گناہوں کی معافی :** حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک اعرابی حاضر ہوا اور عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ میں بہت گناہگار ہوں۔ حضور نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تیرے گناہ ستاروں سے بھی زیادہ ہیں ؟ جواب دیا ہاں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت کیا' کیا بارش کے قطروں سے بھی زیادہ ہیں؟ اس نے جواب دیا۔ ہاں۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا' کیا درختوں کے پتوں سے بھی زیادہ ہیں؟ جواب دیا۔ ہاں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کیا تیرے گناہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے بھی زیادہ ہیں؟ اس سوال پر وہ خاموش ہو کر رونے لگا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کہہ۔ اللہ تعالیٰ تمام گناہ معاف فرما دے گا۔ (انیس الواعظین)

## کلمہ طیبہ سے قلع فتح ہو گیا :

کلمہ طیبہ صرف اقرار توحید و رسالت کی بنیادی علامت و دلیل ہی نہیں بلکہ اس کے بے پناہ باطنی قوتوں کے ذریعہ بڑے اہم میدان سر کئے جا سکتے ہیں۔ تاریخی

واقعہ اس حقیقت کا کھلا ہوا ثبوت ہے کہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کا جس وقت ایک جنگ میں نعرہ بلند کیا تو اس کی ہیبت سے دشمن کا قلعہ منہدم ہوگیا اور آپ کو فتح نصیب ہوئی۔

شیخ الحدیث حضرت علامہ عبدالمصطفی اعظمی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں کہ :

'امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے دَورِ خلافت میں قیصر روم سے جنگ کے لئے مجاہدینِ اسلام کی ایک فوج روانہ فرمائی اور حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو اس فوج کا سپہ سالار مقرر فرمایا۔ یہ اسلامی فوج قیصر روم کی لشکری طاقت کے مقابلہ میں صفر کے برابر تھی مگر جب اس فوج نے رومی قلعہ کا محاصرہ کیا اور **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کا نعرہ مارا تو اس کی آواز سے قلعہ میں ایسا زلزلہ آ گیا کہ پورا قلعہ مسمار ہوکر اس کی اینٹ سے اینٹ بج گئی اور دم زدن میں قلعہ فتح ہوگیا۔ (کرامات صحابہ)

**جنت واجب ہوگئی** : حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں رنجیدہ سے ہوکر حاضر ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ میں تمھیں رنجیدہ دیکھ رہا ہوں کیا بات ہے؟ انھوں نے عرض کیا کہ گذشتہ شب میرے چچازاد بھائی کا انتقال ہوگیا۔ میں نزع کی حالت میں اُن کی پاس بیٹھا تھا (اس منظر سے طبعیت پر اثر ہے) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم نے اس کو **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کی تلقین بھی کی تھی؟ عرض کیا' کی تھی۔ ارشاد فرمایا کہ اس نے یہ کلمہ پڑھ لیا تھا؟ عرض کیا کہ پڑھ لیا تھا۔ ارشاد فرمایا کہ جنت اس کے لئے واجب ہوگئی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ زندہ لوگ اس کلمہ کو پڑھیں تو کیا ہو؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

نے دو مرتبہ یہ ارشاد فرمایا کہ یہ کلمہ اُن کے گناہوں کو بہت ہی منہدم کر دینے والا ہے بہت ہی منہدم کر دینے والا ہے (یعنی بالکل ہی مٹا دینے والا ہے) (ابویعلی والبزار)

**مقابر میں اور میت کے قریب کلمہ طیبہ پڑھنا** : مقابر میں اور میت کے قریب کلمہ طیبہ پڑھنے کے متعلق بھی کثرت سے احادیث میں ارشاد ہوا ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ جنازہ کے ساتھ کثرت سے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھا کرو۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ میری اُمت کا شعار (نشان۔علامت) جب وہ پلِ صراط پر چلیں گے تو **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ** ہوگا۔ دوسری حدیث میں ہے کہ جب وہ اپنی قبروں سے اُٹھیں گے تو ان کا نشان **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ وَعَلَـى اللّٰـهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُـؤْمِنُوْنَ** ہوگا۔ تیسری حدیث میں ہے کہ قیامت اندھیروں میں ان کا نشان **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ** ہوگا۔

**لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُـحَـمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کو کثرت سے پڑھنے کی برکتیں مرنے سے پہلے بھی بسا اوقات نزع کے وقت سے محسوس ہوجاتی ہیں اور بعض اللہ کے بندوں کو اس سے بھی پہلے ظاہر ہوجاتی ہیں۔ ابوالعباس رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں اپنے شہر اشبیلہ میں بیمار پڑا ہوا تھا۔ میں نے دیکھا کہ بہت سے پرند بڑے بڑے اور مختلف رنگ کے سفید سرخ سبز ہیں جو ایک ہی دفعہ سب کے سب پَر سمیٹ لیتے ہیں اور ایک ہی مرتبہ کھول دیتے ہیں اور بہت سے آدمی ہیں جن کے ہاتھ میں بڑے بڑے طباق ڈھکے ہوئے ہیں جن کے اندر کچھ رکھا ہوا ہے۔ میں اُن سب کو دیکھ کر یہ سمجھا کہ یہ موت کے تحفے ہیں۔ میں جلدی جلدی کلمہ پڑھنے لگا۔ اُن میں سے ایک شخص نے مجھ سے کہا کہ تمھارا وقت ابھی نہیں آیا۔ یہ ایک اور مومن کے لئے تحفہ ہے جس کا وقت آ گیا ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کا جب انتقال ہونے لگا

تو فرمایا مجھے بٹھادو۔ لوگوں نے بٹھا دیا۔ پھر فرمایا۔ یا اللہ تو نے مجھے بہت سے کاموں کا حکم فرمایا۔ مجھ سے اس میں کوتاہی ہوئی۔ تو نے مجھے بہت سی باتوں سے منع فرمایا۔ مجھ سے اس میں نافرمانی ہوئی۔ تین مرتبہ یہی کہتے رہے اس کے بعد فرمایالیکن **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** یہ فرما کر ایک جانب غور سے دیکھنے لگے۔ کسی نے پوچھا کیا دیکھتے ہو؟ فرمایا کچھ سبز چیزیں ہیں کہ نہ وہ آدمی ہیں نہ جن' اس کے بعد انتقال فرمایا۔ نیک خاتون زبیدہ کوکسی نے خواب میں دیکھا' اُن سے پوچھا کیا گزری۔ انھوں نے کہا کہ ان چار کلموں کی بدولت میری مغفرت ہوگئی **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ افنى بها عمرى۔ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ادخل بها قبرى۔ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اخلو بها وحدى ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ القى بها ربى ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کے ساتھ اپنی عمر کو ختم کردوں گی **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ہی کو قبر میں لے کر جاؤں گی **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ہی کے ساتھ تنہائی کا وقت گذاردوں گی اور **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ہی کو لے کر اپنے رب کے پاس جاؤں گی۔

**کلمہ طیبہ کا کمال :** سیدالطائفہ حضرت جنید بغدادی رحمتہ اللہ علیہ کا کہنا ہے کہ میں ایک مرتبہ فریضہ حج ادا کرنے کے لئے گھر سے نکل کھڑا ہوا اور اپنی سواری کو رُخ قبلہ دوڑانا شروع کیا' مگر میری سواری ولایت روم کے ایک شہر قسطنطنیہ کی جانب چل پڑی ۔میں نے اُسے کعبہ معظّمہ کی جانب لے جانے کی بڑی کوشش کی مگر وہ قسطنطنیہ کی جانب بڑھتی رہی یہاں تک کہ میں قسطنطنیہ پہنچ گیا۔ وہاں لوگوں کے ایک جم غفیر پر نظر پڑی جو ایک دوسرے سے محو کلام تھے۔ میں نے بعض لوگوں سے صورت حال معلوم کی تو

انھوں نے جواب دیا کہ ہمارے بادشاہ کی لڑکی پر دیوانگی کا دورہ پڑا ہے اور کسی طبیب کی تلاش جاری ہے میں نے کہا کہ میں اس لڑکی کا علاج کروں گا۔ وہ لوگ مجھے شاہی محل میں لے گئے جب میں دروازے کے قریب پہنچا تو اندر سے آواز آئی' اے جنید' تو اپنی سواری کو کب تک ہماری طرف آنے سے روکتا رہے گا جب کہ وہ آپ کو ہماری طرف بلا رہی ہے۔ جب میں نے اندر قدم رکھا تو ایک حسینہ جمیلہ عورت کے سراپا پر نظر پڑی جو کہ پابہ زنجیر تھی اس عورت نے مجھ سے کہا' حضرت میرے واسطے کوئی دُعا تجویز فرمائیں جس سے میں صحت یاب ہو جاؤں اور میری دیوانگی جاتی رہے۔ میں نے اس سے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھنے کو کہا۔ اس نے بآواز بلند کلمہ شریف پڑھا۔ پڑھتے ہی زنجیر ٹوٹ کر گر پڑی۔ بادشاہ بڑا حیران ہوا اور کہنے لگا۔ واللہ کتنا پیارا اور کامیاب حکیم ہے کہ ایک پل میں میری لڑکی کی بیماری دُور کر کے اُسے اچھا کر دیا۔ میں نے بادشاہ سے کہا کہ تم بھی کلمہ طیبہ پڑھو' تمہارے دِل سے کفر کی بیماری ختم ہو جائے گی۔ اس نے کلمہ شریف پڑھا اور مسلمان ہو گیا کلمہ طیبہ کا یہ کمال دیکھ کر بہت سے لوگ کثیر تعداد میں حلقہ بگوش اسلام ہو گئے۔ (نزہۃ المجالس)

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ ایک کافر بادشاہ سخت دشمن اسلام تھا اور مسلمانوں کو بہت قتل کرتا تھا۔ یک دفعہ ایسا ہوا کہ لشکر اسلام اس کافر کے لشکر پر غالب آیا اور اس کافر بادشاہ کو زندہ پکڑ لیا۔ تمام مسلمان اس سے سخت ناراض تھے باتفاق سب کی رائے ہوئی کہ اس کو تانبے کی دیگ میں بند کیا جائے اور دیگ کا منہ ڈھک کر نیچے سے آگ روشن کی جائے۔ جب دیگ گرم ہونے لگی اور اس کافر بادشاہ کو سخت تکلیف پہنچی تو اُس نے اپنے سارے جھوٹے معبودوں کو اپنی مدد کے لئے پکارنا شروع کیا۔ وہاں بھلا کون آتا اور مدد کر سکتا تھا۔

بے ایمانوں کا کوئی مددگار نہیں: ﴿وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ وَّلِيٍّ مِنْ بَعْدِهٖ﴾ (الشوریٰ) اور جسے اللہ گمراہ کرے اُس کا کوئی رفیق نہیں، اللہ کے مقابل۔ (یعنی گمراہ کا کوئی مددگار نہیں) ﴿وَمَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا مُّرْشِدًا﴾ (الکہف) اور جسے گمراہ کرے تو، ہرگز اُس کا کوئی حمایتی راہ دِکھانے والا نہ پاؤ گے۔ (گمراہ کا نہ کوئی مددگار ہے نہ کوئی مُرشد و رہبر) ﴿وَمَا كَانَ لَهُمْ مِنْ اَوْلِيَآءَ يَنْصُرُوْنَهُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ سَبِيْلٍ﴾ (الشوریٰ) اور اُن کے کوئی دوست نہ ہوئے کہ اللہ کے مقابل اُن کی مدد کرتے اور جسے اللہ گمراہ کرے اُس کے لئے کہیں راستہ نہیں۔ (یعنی کفار کو جن دوستوں پر دُنیا میں بھروسہ تھا، یا جن قرابت داروں کے متعلق اُن کا خیال تھا کہ قیامت میں ہماری مدد کریں گے وہ کوئی مدد نہ کریں گے) ﴿فَمَنْ يَّهْدِیْ مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ؕ وَمَا لَهُمْ مِنْ نّٰصِرِيْنَ﴾ (الروم) تو اُسے کون ہدایت کرے جسے خدا نے گمراہ کیا اور اُن کا کوئی مددگار نہیں (بے یارو مددگار رہونا کفار کا عذاب ہے) ﴿وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ حَمِيْمٍ وَّلَا شَفِيْعٍ يُّطَاعُ﴾ (المومن) اور ظالموں کا نہ کوئی دوست نہ کوئی سفارشی جس کا کہا مانا جائے۔

مومنوں کے مددگار بہت ہیں: ﴿وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا﴾ (النساء/۷۵) اے اللہ اپنی طرف سے ہمارے لئے ولی بنا اور اپنی طرف سے ہمارے لئے مددگار بنا۔ (اور ہمیں اپنے پاس سے کوئی حمایتی و مددگار دے دے) معلوم ہوا کہ رب تعالیٰ جس پر مہربان ہوتا ہے اس کے لئے مہربان مقرر فرما دیتا ہے اور جس پر قہر فرماتا ہے اُسے بے یارو مددگار چھوڑ دیتا ہے اسی لئے مددگار بنانے کی دُعا مانگنے کا حکم دیا۔ غیر خدا کی مدد شرک نہیں بلکہ رب کی رحمت ہے۔ دُعا کا مقصد یہ ہے کہ مولیٰ یا تو ہمیں مکہ سے نکال یا مددگار مجاہدین کو بھیج جو ہمیں کفار کے چنگل سے

چھڑائیں۔ اللہ نے اُن کی دُعا قبول فرمائی۔ غازیانِ اسلام نے مکہ فتح فرمایا۔ان کمزوروں کو ظالموں سے چھڑایا۔

﴿ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰهُ وَجِبْرِيْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِيْرٌ ﴾ (التحریم/۴) بے شک اللہ اُن کا مددگار رہے اور جبرئیل اور نیک ایمان والے، اوراس کے بعد فرشتے مدد پر ہیں۔

خیال رہے کہ نبی، مسلمانوں کے ایسے مددگار ہیں جیسے بادشاہ، رعایا کا مددگار۔ اور مومن، حضور ﷺ کے ایسے مددگار جیسے خدام اور سپاہی بادشاہ کے۔

معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے بندے مددگار ہیں کیونکہ اس آیت میں جبرئیل اور صالح مسلمانوں کو مولیٰ یعنی مددگار فرمایا گیا اور فرشتوں کو ظہیر یعنی معاون قرار دیا گیا۔

وہ بادشاہ اپنے بتوں سے کہتا کہ میں نے تمہارے لئے ہزاروں مسلمانوں کی جانیں ہلاک کیں۔کیا آج تم مجھے اپنے اور میرے دشمنوں کے پنجے سے چھڑاؤ گے؟ وہاں تو پتھر تھے پتھر کیا کرسکتا ہے جب کوئی بھی کام نہ آیا تو وہی خالقِ مخلوق رب معبود کام آیا۔ توفیق الٰہی نے اُس کا ہاتھ پکڑا، دل میں توحید الٰہی پیدا ہوئی، منہ آسمان کی طرف اٹھا کر زبان سے کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھا۔ وہاں کیا دیر تھی ﴿**امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوٓء** ......﴾ اللہ کے سوا وہ کون ہے جو بے قرار کی آہ وزاری سُنے اور ہر قسم کی تکلیف سے اُسے بچائے سوائے مولیٰ کے اور کوئی نہیں۔

حضرت یوسف علیہ السلام نے اندھیرے کنوئیں میں اُسے پکارا، وہاں وہ موجود تھا۔ حضرت یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں اُسے پکارا، وہاں وہ موجود تھا۔ حضرت ایوب علیہ السلام نے صدہا زخموں میں پکارا، وہیں موجود تھا۔

حضرت موسٰی علیہ السلام نے کوہ طور پر پکارا' وہاں موجود تھا۔ سیارہ افلاک صاحب لولاک حضور نبی کریم ﷺ نے ساتوں آسمان سے پکارا' وہاں موجود تھا۔

الغرض ادھر کافر بادشاہ نے **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ** منہ سے نکالا تھا کہ پہاڑ کی جانب سے آندھی اور اَبر نمودار ہوا۔ پہلے بہت زُور سے بارش ہوئی پھر دیگ کو ہوا نے معلق اُٹھالیا اور اس کلمہ گو کو اڑا کے لے چلی اور ایک ایسے کفرستان میں جہاں کوئی فرد بشر اللہ کہنا نہ جانتا تھا لے جا کر ڈال دیا۔ لوگوں کو تعجب ہوا کہ یہ کیا واقعہ ہے بڑی مشکل سے اس دیگ کو کھولا۔ اندر سے بادشاہ صحیح سلامت نکلا۔ لوگوں نے پوچھا کیا بات ہے اور تم کون ہو اور کس طرح سے اس دیگ میں قید ہوئے اور یہاں کیونکر آئے؟ اس بادشاہ نے اپنی سرگذشت بیان کی کہ میں پہلے کافر تھا اور اہل اسلام کو قتل کرنا بڑی عبادت جانتا تھا اتفاقاً ایک مرتبہ مسلمان لوگ مجھ پر غالب آئے اس عذاب و تکلیف سے مجھ کو قتل کرنا چاہا کہ دیگ میں بند کر کے نیچے آگ روشن کی۔ مجھے گرمی و تکلیف زیادہ محسوس ہوئی تو میں نے اپنے طرف دار مددگار بتوں کو بلانا شروع کیا' لیکن کوئی میرے کام نہ آیا۔ آخر کار میں نے مسلمانوں کے خدا کو پکارا۔ اُس نے میری مدد کی' اور ایک اَبر اور آندھی بھیج کر دیگ کو ٹھنڈا کیا اور مجھ کو اُن کے ہاتھ سے بچا کر یہاں پہنچایا۔ سب نے اس واقعہ کو بڑے تعجب سے سُنا اور جو سنتا گیا وہ کلمہ طیبہ پڑھتا گیا۔ تھوڑی دیر میں وہ قصبہ مسلمان ہوگیا اور اس بادشاہ کو کلمہ طیبہ نے موت سے بچایا اور اس کے ساتھ سب بستی کو بہشت کا مستحق کر دیا۔

**کلمہ طیبہ کا نصاب** : شیخ ابویزید رحمتہ اللہ علیہ قرطبی فرماتے ہیں میں نے یہ سنا کہ جو شخص ستر ہزار مرتبہ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھے اُس کو دوزخ کی آگ سے نجات ملے گی۔ میں نے یہ خبر سن کر ایک نصاب یعنی ستر ہزار کی تعداد

اپنی بیوی کے لئے بھی پڑھا اور کئی نصاب خود اپنے لئے پڑھ کر ذخیرہ آخرت بنایا۔
ہمارے پاس ایک نوجوان رہتا تھا جس کے متعلق یہ مشہور تھا کہ یہ صاحب کشف ہے جنت دوزخ کا بھی اُس کو کشف ہوتا ہے مجھے اس کی صحت میں کچھ تردد تھا۔ ایک مرتبہ وہ نوجوان ہمارے ساتھ کھانے میں شریک تھا کہ دفعتاً اُس نے ایک چیخ ماری اور سانس پھولنے لگا اور کہا کہ میری ماں دوزخ میں جل رہی ہے اُس کی حالت مجھے نظر آئی۔ قرطبی کہتے ہیں کہ میں اس کی گھبراہٹ دیکھ رہا تھا مجھے خیال آیا کہ یہ نصاب اُس کی ماں کو بخش دوں جس سے اس کی سچائی کا بھی مجھے تجربہ ہو جائے گا۔ چنانچہ میں نے ایک نصاب ستر ہزار کا ان نصابوں میں سے جو اپنے لئے پڑھے تھے اُس کی ماں کو بخش دیا۔ میں نے اپنے دل میں چپکے ہی سے بخشا تھا اور میرے اس پڑھنے کی خبر بھی اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو نہ تھی مگر وہ نوجوان فوراً فوراً کہنے لگا کہ چچا میری ماں دوزخ کے عذاب سے ہٹا دی گئی۔ قرطبی کہتے ہیں کہ مجھے اس قصّہ سے دو فائدے ہوئے۔ ایک تو اس برکت کا جو ستر ہزار کی مقدار پر میں نے سنی تھی اس کا تجربہ ہوا دوسرے اس نوجوان کی سچائی کا یقین ہو گیا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی سے کسی نے عرض کی کہ حضور ایک شخص نے اپنی لڑکی کے انتقال کے بعد دیکھا کہ وہ علیل (بیمار) اور برہنہ ہے یہ خواب چند بار دیکھ چکا ہے۔ اعلیٰ حضرت نے ارشاد فرمایا: کلمہ طیبہ ستر ہزار مرتبہ مع درود شریف پڑھ کر بخش دیا جائے ان شاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والے اور جس کو بخشا ہے دونوں کے لئے ذریعہ نجات ہوگا اور پڑھنے والے کو دونا ثواب ہوگا اور اگر دو کو بخشے گا تو تکنا اسی طرح کروڑوں بلکہ جمیع مؤمنین و مومنات کو ایصال ثواب کر سکتا ہے ( کلمہ طیبہ پڑھکر بخشنا دونوں کے لئے ذریعہ نجات ہے اور ثواب تمام زندہ و مردہ مسلمانوں کی

ارواح کو پہنچا سکتا ہے )اسی نسبت سے اس پڑھنے والے کو ثواب ہوگا۔حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ ایک جگہ دعوت میں تشریف لے گئے ۔ آپ نے دیکھا کہ ایک لڑکا کھانا کھا رہا ہے کھانا کھاتے ہوئے دفعتًا رونے لگا۔ وجہ دریافت کرنے پر کہا' میری ماں کو جہنم کا حکم ہے اور فرشتے اُسے لیے جاتے ہیں (اس شہر میں یہ لڑکا کشف میں مشہور تھا ) حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ کے پاس یہی کلمہ طیبہ ستر ہزار مرتبہ پڑھا ہوا محفوظ تھا آپ نے اس کی ماں کو دل میں ایصال ثواب کر دیا فورًا لڑکا ہنسا' آپ نے ہنسنے کا سبب دریافت فرمایا ۔لڑکے نے جواب دیا کہ حضور میں نے ابھی دیکھا میری ماں کو فرشتے جنت کی طرف لیے جا رہے ہیں۔ شیخ ارشاد فرماتے ہیں اس حدیث کی تصحیح مجھے اُس لڑکے کے کشف سے ہوئی اور اس کے کشف کی تصدیق اس حدیث سے ۔ (ملفوظات امام احمد رضا)

# کلمہ طیبہ سے جسمانی و رُوحانی امراض کا علاج

## ملازمت پر بحالی کے لئے :

اگر کسی کو بلاوجہ ملازمت سے معطل کردیا گیا ہو اور کسی طرح بحالی نہ ہوتی ہو تو چاہئے کہ ہر نماز کے بعد تین سو مرتبہ کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھے کہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دُعا مانگے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد ملازمت پر باعزت بحالی ہوجائے گی۔

## کشادگی رزق برائے ادائیگی قرض :

یہ عمل حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ آپ کے ایک عزیز دوست آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ میں قرض دار ہوں کہ آپ مجھے اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم سکھادیں تاکہ میں اس کے ذریعہ سے دُعا مانگوں اور میرا قرضہ ادا ہوجائے۔ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ اگر تم اسم اعظم سیکھنا چاہتے ہو تو باوضو یہ دُعا پڑھو: **یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ ' اَنْتَ اَللّٰہُ ' اَنْتَ اَللّٰہُ ' بَلٰی وَاللّٰہِ اَنْتَ لَااِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اللّٰہ ' اَللّٰہُ وَاللّٰہُ لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِقْضِ عَنِّیَ الدَّیْنَ وَارْزُقْنِیْ بَعْدَ الدَّیْنِ** ' ان کلمات کو سیکھ کر وہ چلے گئے جب صبح ہوئی تو انہوں نے اپنے سامنے درہموں سے بھری ہوئی تھیلیاں پڑی ہوئی دیکھیں، تھیلیوں کے منہ کے اُوپر لکھا ہوا تھا اگر تو اس سے زیادہ مانگتا تو وہ بھی دیتے، تو نے جنت کیوں نہیں مانگی۔ یہ دیکھ کر وہ بزرگ فوراً حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور واقعہ عرض کیا، چنانچہ آپ اُن کے ساتھ اُن کے گھر تشریف لے گئے اور ان درہموں سے بھری ہوئی تھیلیوں کو دیکھا، ان تھیلیوں میں ایک لاکھ درہم موجود تھے وہ بزرگ

اب افسوس کرنے لگے کہ میں نے اس دُعا کے وسیلہ سے جنت کیوں نہیں مانگی' اس پر حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سکھانے والے نے تمہاری بھلائی اور بہتری کے لئے تم کو اسم اعظم سکھایا ہے تم اس بات کو پوشیدہ رکھنا' کہیں حجاج بن یوسف نہ سُن لے اگر اُس نے یہ دُعا سُن لی تو پھر کوئی بھی شخص اُس کے ظلم سے بچ نہ سکے گا۔

**قبر میں نجات کا وظیفہ:** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اپنی زبانوں کو ان کلمات کا عادی بناؤ **لَآاِلٰہ اِلَّا اللّٰہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ۚ اَللّٰہُ رَبُّنَا ۚ اَلْاِسْلَامُ دِیْنُنَا ۚ مُحَمَّدٌ** ﷺ **نَبِیُّنَا** کیوں کہ یہ سوالات قبر میں کئے جائیں گے۔

**حادثات سے بچنے کا وظیفہ :** حضرت طلق فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضرت ابوالدرداء صحابی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ کا مکان جل گیا' فرمایا نہیں جلا' پھر دوسرے شخص نے یہی اطلاع دی تو فرمایا نہیں جلا' پھر تیسرے آدمی نے یہی خبر دی آپ نے فرمایا نہیں جلا۔ پھر ایک شخص نے آکر کہا کہ اے ابو الدرداء آگ کے شرارے بہت بلند ہوئے تھے مگر جب آپ کے مکان تک آگ پہونچی تو بجھ گئی' فرمایا۔۔ مجھے معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کرے گا (کہ میرا مکان جل جائے) کیوں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے شام تک اس کو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی (میں نے صبح یہ کلمات پڑھے تھے اس لئے مجھے یقین تھا کہ میرا مکان نہیں جل سکتا) وہ کلمات یہ ہیں: **اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآاِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ عَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ مَا شَآءَ اللّٰہُ کَانَ وَلَمْ یَشَأْ لَمْ یَکُنْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۚ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَاَنَّ اللّٰہَ قَدْ اَحَاطَ بِکُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا ۚ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَابَّۃٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَا صِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۚ**

الٰہی تو میرا پروردگار ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں‘ میں نے تجھ پر بھروسہ کیا اور تو مالک ہے بڑے عرش کا‘ نہیں ہے طاقت گناہ سے بچنے کی اور قوت عبادت کرنے کی‘ مگر اللہ برتر عظمت والے کے ساتھ جو اللہ تعالیٰ نے چاہا وہ ہوا‘ جو نہ چاہا نہیں ہوا‘ میں جانتا ہوں بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے اور بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر علم سے محیط ہے‘ اور ہر چیز کو شمار سے گن رکھا ہے‘ الٰہی میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اپنے نفس کی بُرائی سے اور ہر چلنے کی بُرائی سے کہ جس کی چوٹی تیرے قابو میں ہے‘ بے شک میرا رب سیدھی راہ پر ہے۔

**سکونِ قلب کے لئے :** جو کوئی یہ چاہے کہ اُسے قلبی سکون حاصل ہو جائے دِل کی بے چینی اور بے سکونی ختم ہو جائے تو اُسے چاہئے کہ وہ ہر ہفتہ کے دن نمازِ فجر یا نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرے۔ اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے ان شاء اللہ سکون قلبی کی دولت حاصل ہوگی‘ طبیعت میں بے چینی کی کیفیت ختم ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور اطمینان قلبی نصیب فرمائے گا۔

**مطلوب کو فریفتہ کرنا :** جو کوئی یہ چاہے کہ مطلوب کے دل میں اس کے لئے شدید محبت پیدا ہو جائے یا اگر کسی عورت کا خاوند اپنی بیوی سے نفرت کرتا ہو گھر میں فضول جھگڑا کرتا رہتا ہو اپنی بیوی کو پسند نہ کرتا ہو تو چاہئے کہ عصر کی نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ (۵۷) مرتبہ کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** پڑھے اور پڑھتے وقت‘ مطلوب کا تصور اپنے ذہن میں رکھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اول و آخر درود شریف پڑھے ان شاء اللہ اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

**کشائش رزق کے لئے :** جو کوئی چاہے کہ اس کی روزی فراخ ہو جائے رزق کی تنگی ختم ہو جائے تو اُسے چاہئے کہ وہ نماز جمعہ کی ادائیگی کے بعد باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر اکتالیس مرتبہ یہ لکھے **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** اس کلمہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ کشائش رزق فرمائے گا۔ رزق کی تنگی دُور ہو جائے گی پروردگار عالم غیب سے رزق عطا فرمائے گا رزق حلال میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی اس کے علاوہ شرِ شیطان سے بھی محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

**سانپ کا ڈسنا:** اگر کسی کو سانپ نے ڈس لیا ہو تو فوری طور پر ایک سو گیارہ مرتبہ کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پڑھ کر ڈسے ہوئے پر دم کرے۔ تین دن تک بلا ناغہ اسی طرح دم کرے اس کے علاوہ اسی تعداد میں کلمہ طیبہ باوضو حالت میں پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے بفضل باری تعالیٰ آرام آجائے گا۔

**دشمن کی زبان بندی :** جس کا دشمن کسی بھی طرح نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو اور زبان درازی کرتا ہو تو اُس کی زبان بندی کی غرض سے چاہئے کہ سات مرتبہ یہ پڑھے **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** ان شآءاللہ دشمن زبان درازی نہ کرے گا بلکہ اس کے ساتھ مہربانی اور حسن سلوک سے پیش آئے گا۔

# دُعَـــــا

## اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَیْهِ

اے میرے خالق و مالک ! اے ارحم الراحمین ! تیری ذات وحدہٗ لاشریک ہے تو اَحد ہے، صمد ہے، بے نیاز ہے۔ تو ہی زمین و آسمان کا مالک ہے۔ کائنات کی ہر چیز تیرے ہی قبضہ وقدرت میں ہے تو ہی **عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْر** ہے۔ میرے اللہ تو رحیم ہے کریم ہے اپنی شانِ ستّاری وغفّاری کے سبب اور اپنی رحمتِ خاص کے طفیل ہمارے گناہوں کو معاف کر دے اور آئندہ نیکی کرنے کی توفیق دے دے۔

اے اللہ ! جب دُنیا کے تمام سہارے ختم ہو جاتے ہیں تو فقط ایک تیری ہی ذات ہے جو دُعاؤں اور التجاؤں اور فریادوں کو سُننے والی ہے۔ مولا ! تیرے گناہگار تیرے دَر پر حاضر ہیں، مولا تو ہمیں معاف فرما دے، ہماری خطاؤں سے دَرگذر فرما۔

اے اللہ ! ہم گناہگار ہیں، سیہ کار ہیں، پُر خطا ہیں مگر تو تو صاحب جُود وعطا ہے یہ تو سچ ہے کہ ہمارے گناہ بے شمار ہیں مگر تیری رحمت بھی تو بے کنار ہے۔ تیرا ہی تو یہ فرمان ہے کہ **لَاتَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ** کہ میری رحمت سے نا اُمید نہ ہونا۔ اے ہمارے رحیم وکریم مولا ! رحم فرما، ہمیں معاف فرما دے۔ اے گناہگاروں کو دامنِ رحمت میں لینے والے مالک ! ہماری توبہ کو قبول فرما، ہماری بداعمالیوں، بدکرداریوں اور بُرائیوں کو معاف کر دے۔

اے اللہ ! ہم نے کوتاہی سے اپنے ہی ہاتھوں اپنی زندگیاں تباہ کر ڈالیں، تیری فرمانبرداری اور تیرے محبوبِ مکرم ﷺ کی تابعداری کا جو حق تھا ہم سے ادا نہیں ہو سکا، ہم نے قدم قدم پر اپنی تباہی اور بربادی کا سامان کیا، ہمارے نامۂ اعمال میں کوئی ایسی نیکی نہیں جس سے تیری جنت کی خریداری کی جا سکے۔ اے میرے مالک ! بجز تیرے کرم کے

ہماری سلامتی کا کوئی راستہ نہیں۔ تیری ہی ذات ہماری نجات کی ضامن ہوسکتی ہے‘ تو اپنے کرمِ خاص سے ہم گناہگاروں کو اپنی پناہ میں لے لے۔ ہم بُرے ہیں‘ بدکردار ہیں مگر تو ہمارا پروردگار رہے۔ صدقہ اپنے کریم ﷺ کی رحمت کا جن کے طفیل تو نے ہمارے عیبوں پر پردہ ڈال دیا‘ ہماری پردہ پوشی فرمائی‘ میدانِ محشر میں بھی اس نسبت کی لاج رکھنا‘ ہمیں رُسوائی وشرمندگی سے بچانا‘ اے اللہ ! ہمیں معاف فرما دے۔

اے آدم علیہ السلام کو تاجِ خلافت عطا کرنے والے مولا ! نوح علیہ السلام کی کشتی کو کنارے لگانے والے مالک ! سیدنا ابراہیم علیہ السلام پر نار گلزار کرنے والے مولا ! حضرت اسماعیل علیہ السلام پر عنایات کی بارش برسانے والے مولا ! سیدنا یوسف علیہ السلام کو قید کی کوٹھری سے نکال کر تاج وتخت عطا کرنے والے مالک ! اے بطنِ ماہی سے سیدنا یونس علیہ السلام کی فریاد سننے والے مولا ! سیدنا ایوب علیہ السلام کو شفا دینے والے مولا ! اے مریم علیہا السلام کو بے موسم پھل عطا کرنے والے مولا ! صدقہ شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین سلطانِ دارین ﷺ ہم پر اپنے رحمت کے دروازے کھول دے۔ اس میں شک نہیں کہ ہمارے پلڑے میں کوئی نیکی نہیں‘ مگر ہم **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ** کہنے والے ہیں۔ ہمارے بُرے اعمال کو اس کلمہ طیبہ کے طفیل سنوار دے‘ ہمارے گناہوں کو بخش دے۔

اے اللہ ! ہم پُرتقصیر ہیں‘ حقیر ہیں‘ غریب ہیں مگر تو تو غریب نواز ہے‘ ہم عاجز ہیں‘ کمزور ہیں مگر تیری ذات عجز سے پاک ہے‘ ہم پر رحم فرما۔

اے اللہ ! ہم تیری بارگاہ میں تیرے محبوبِ کریم ﷺ کا وسیلہ پیش کرتے ہیں‘ ہم پر رحم فرما۔ اے اللہ ! تیرے محبوبِ کریم ﷺ کے رُخِ **والضحیٰ** کا واسطہ‘ **مازاغ البصر وما طغٰی** والی آنکھوں کا واسطہ۔ اُن کے **یٰسین** والے سہرے کا واسطہ‘ اُن کی **وَالَّیْل** زُلفوں کا واسطہ‘ اُن کی **مُزمّل** والی چادر کا واسطہ‘ اُن کے **الم نشرح** سینے کا واسطہ‘ اُن کے شہرِ مدینہ کا واسطہ‘ اُن مقدس گلیوں کا واسطہ جنہوں نے تیرے محبوبِ کریم ﷺ کے قدموں کا بوسہ لینے کا شرف حاصل کیا۔ اُن غاروں کا واسطہ جن میں تیرا محبوب

کریم ﷺ نے ہم گناہگاروں کی بخشش ومغفرت کے لئے آنسو بہاتا رہا۔ اُن سجدوں کا واسطہ جو تیرے محبوبِ کریم ﷺ نے ہم سیہ کاروں کی بخشش ومغفرت حاصل کرنے کے لئے فرمائے۔ اے اللہ ! اُن مقدس ہاتھوں کا واسطہ جو ہماری بخشش کی خاطر تیری بارگاہ میں دراز ہوتے رہے۔

ہمارے مولا ! ہمیں بخش دے۔ اے اللہ ! ہمیں معاف فرما دے۔ حضور رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین ﷺ کی شانِ رحمت کا واسطہ' آپ کی آل واولاد کا واسطہ' آپ کے اصحاب کا واسطہ' حضرت سیدالشہداء امیرحمزہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واسطہ' شہداء بدر واُحد کا واسطہ' آپ کے جاں نثاروں کا واسطہ' آپ کے وفاداروں کا واسطہ' حضور نبی کریم ﷺ کے سارے حُبّ داروں کا واسطہ' چوکھٹِ سیدۃ النساء رضی اللہ عنہا کا واسطہ' چادرِ زینب کا واسطہ' شہید کربلا کا واسطہ' حسنِ مجتبیٰ کا واسطہ' علی اکبر کی جوانی کا واسطہ' علی اصغر کی معصومیت کا واسطہ' قاسم جوان کی قربانی کا واسطہ' عباس کے کٹے ہوئے بازوؤں کا واسطہ' زین العابدین کی بیماری کا واسطہ' علی اصغر کے گلے سے نکلنے والی خون کی دھاری کا واسطہ' اے اللہ ! ہمیں معاف فرما دے۔ ہماری توبہ اپنے دربار میں قبول فرما۔ہمیں نیکی کی توفیق عطا فرما دے۔

اے ارحم الراحمین' اے غیاث المستغثین ' اے رب العالمین' اے الہ العالمین تیرے عاجز بندے اپنے گناہوں پر نادم وشرمسار ہوکر تیری بارگاہ میں اپنی خالی جھولیاں پھیلائے حاضر ہیں اور تجھ سے تیرا فضل مانگ رہے ہیں۔ مولا تیرے کرم کا تقاضا ہے کہ تیری بارگاہ سے کوئی سائل خالی نہ جائے۔میرے مالک ! توسب کی جھولیاں بھردے' تو **عَلیٰ کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْر** ہےتو **عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْر** ہے' توسب کی حاجتوں اورضرورتوں کو جانتا ہے اپنی شانِ کریمی کے طفیل سب کی نیک حاجات کو پورا کردے۔ بے مُرادوں کو بامُراد کردے' بے اولادوں کو بااولاد کردے' بیماروں کو شفا دے دے' تنگدستوں کوخوشحال کردے' قرض داروں کو بارِ قرض سے نجات دے دے' پریشان حالوں کی پریشانیاں دُور کردے' ہم سب

کو ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ و مامون کردے، سب کی دُنیا و آخرت بہتر فرما دے۔

اے اللہ ! دُنیا میں ایمان کے ساتھ زندہ رکھنا اور جب ہماری موت کا وقت قریب آئے تو ایمان کی موت نصیب فرمانا، نزع کی سختیوں سے بچانا، قبر کی وحشت، حشر کی گرمی، میزانِ عمل اور پُل صراط کی منزل آسان فرمانا۔ اے اللہ ! ہم کمزور ہیں، آزمائش میں نہ ڈالنا، ہم امتحان دینے کے قابل نہیں، تو ہم پر کرم فرما۔ اے اللہ ! ہمیں مانگنا بھی نہیں آتا، اپنی عطا سے ہماری جھولی کو بھر دے ہماری ٹوٹی پھوٹی التجاؤں کو شرفِ قبولیت سے نواز۔ مولا ! جو ہاتھ تیرے آگے پھیلے ہوئے ہیں، وہ بندوں کے آگے پھیلانے سے بچا۔

مولیٰ ! ہم سب کو نماز پڑھنے اور نیک عمل کرنے کی توفیق عطا فرما، زندہ رکھے تو مسلمان کی زندگی عطا فرما، موت دے تو مسلمان کی موت عطا فرما، ہمیں ایمان و اسلام پر ثابت قدم رکھ۔ الٰہ العالمین ہمیں زندہ رکھے تو ایسی زندگی دے جو رکوع کرنے والوں کی زندگی ہو، ہمیں موت دے تو ایسی موت دے جو رکوع کرنے والوں کی موت ہو، ہمیں زندگی دے تو ایسی زندگی دے جو سجدہ کرنے والوں کی زندگی ہو، ہمیں موت دے تو ایسی موت دے کہ ساجدین کے ساتھ ہمارا حشر ہو، راکعین کے ساتھ ہمارا حشر ہو، سالکین کے ساتھ ہمارا حشر ہو، عارفین کے ساتھ ہمارا حشر ہو اور تیرے فضل و کرم سے انبیاء و مرسلین کے ساتھ ہمارا حشر ہو، اولیائے مقربین کے ساتھ حشر ہو، بزرگانِ دین کے ساتھ ہمارا حشر ہو، دل میں اُن کی محبت ہو، دِل کے اندر اُن کی اطاعت کا جذبہ ہو۔

اے اللہ ! زمانہ کی آفتوں سے ہم تمام مسلمانوں کو بچا، آشوب روزگار سے تمام مسلمانوں کو بچا اور بدمذہبوں اور بے دینوں کی ریاکاریوں سے بچا اور اُن کے دامِ فریب میں جانے سے بچا۔ ہمارے کتنے ایسے بھائی ہیں جو اپنے دل میں نیک خواہشات رکھتے ہیں، مولیٰ تعالیٰ اُن کی خواہشات اور اُن کی نیک تمناؤں کو پورا فرما دے، مولیٰ تعالیٰ جو بیمار ہیں اُن کو صحتِ کاملہ عاجلہ عطا فرما اور جو بے اولاد ہیں اُن کی گود کو آباد فرما۔

اے اللہ ! اسلام اور اہلِ اسلام کو عزت عطا فرما۔ تیرے محبوبِ کریم ﷺ کے سارے

چاہنے والوں کی خیر' عالمِ اسلام کی خیر' اُس میں رہنے والوں مسلمانوں کی خیر اور جہاں جہاں مسلمان آباد ہیں اُن سب پر رحم وکرم فرما۔

اے اللہ ! ہم سب کو اپنے گھر کی اور نبی کریم ﷺ کے دَر کی حاضری نصیب فرما۔

الٰہی ہم کو دِکھلا دے مدینہ کیسی بستی ہے جہاں دن رات مولا تیری رحمت برستی ہے

اے اللہ ! تو ہمارے ساتھ وہی سلوک کر جو ایک کریم ومحسن آقا اپنے کمزور مجرم نوکر کے ساتھ کیا کرتا ہے اور وہ سلوک نہ کر جو ایک با اقتدار حاکم اپنے مفسد وعیار وبدکار ڈاکوؤں کے ساتھ کرتا ہے۔ اے اللہ ! تو ہم پر رحم کر' کرم کر

کریم اپنے کرم کا صدقہ لئیم بےقدر کو نہ شرما تو اور رِضا سے حساب لینا رِضا بھی کوئی حساب میں ہے

اے پروردگار عزوجل ! اگر تو ہم کمزوروں کے ساتھ انصاف کرے گا تو ہم تیرے حضور اپنی عاجزی اور پیمانہ صبر کو پیش کریں گے اگرچہ اس کی کوئی ضرورت نہیں ہوگی لیکن کیا کریں سوائے عاجزی کے ہمارے پاس اور کیا ہے۔ اے اللہ ! ہمیں اطمینانِ قلب نصیب فرما کیونکہ اس کے سوا کوئی اور چیز مفید نہیں اور وہ کشادگی اور فارغ البالی دے جس کے ذریعہ دُنیا اور آخرت کے تمام مقاصد پورے ہوجائیں۔ اے اللہ ! تو ہمیں یقین کی قوت عنایت کر اور وہ سرمایہ دے کہ پھر مخلوق کی حاجت نہ رہے اور ایسی بخشش کر کہ ہمارا ظاہر وباطن آباد ہوجائے۔ اے اللہ ! بندہ اگر تجھ سے دُور ہے تو کیا؟ تو خود تو پاس ہے ہماری فریادرسی فرما۔ اے اللہ ! ہمیں دُنیا اس طرح عنایت کر جس سے دین میں کوئی خلل اور خرابی پیدا نہ ہوسکے اور دِل سے آخرت کا غم نہ نکلے۔ یا مفتح الابواب اور یا مسبب الاسباب ! وہ حالات پیدا کردے جو دِل کی گرہ کھول دیں' دل باغ باغ ہوجائے اور دِلوں کو فراغت نصیب ہو۔ اے سب سے زیادہ رحم وکرم کرنے والے ! تمام دُنیاوی کام ہمارے لئے آسان کردے' دُنیا کو ہمارا مقصود اعلیٰ نہ بنا' دُنیا میں گرفتار نہ رکھ' دُنیاوی علم وتعلیم میں ہم کو مقید نہ کر' اُن لوگوں کو ہم پر مسلط نہ کر جو کہ ہم پر رحم نہیں کرتے ہیں۔

اے اللہ ! ہم نے تجھی پر بھروسہ کیا ہے اور تیرے ہی دربار میں عاجزانہ دُعا کررہے ہیں۔

اے اللہ ! ہمارے کاموں میں ترقی دے اور تنزل و ذلت ہم سے دُور کردے۔ اے اللہ عزوجل ! تیری رضامندی درکار ہے جس طرح چاہئے اپنی خوشنودی سے ہمیں مالا مال کردے۔ اگر کبھی ہم اپنی جلد بازی اور طبیعت کے میلان کی وجہ سے کوئی ایسی چیز طلب کریں جو ظاہر میں مفید اور باطن میں مضر ہو تو ہماری مدد کر اور جسے تو پسند کرتا ہے اس کی توفیق دے اور جسے تو ناپسند کرتا ہے اس سے دُور رکھ۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے وہ تمام خیر و بھلائی طلب کرتے ہیں جو تیرے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ نے تجھ سے مانگی تھی اور پناہ مانگتے ہیں اُن تمام شرَ و نقصان، آفتوں، مصیبتوں اور بلاؤں سے جس سے تیرے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ نے پناہ مانگی تھی۔

اے اللہ ! تو ہمیں حق کو حق ہی دِکھلا اور ہمیں اس کی پیروی نصیب کر اور ہمیں باطل کو باطل ہی دِکھلا اور اس سے بچنے کی توفیق عطا فرما۔

اے اللہ ! تو ہی ہمارا محافظ ہے تو ہی ہمارا مددگار ہے تو ہی ہمارا نگہبان ہے۔

اے اللہ! ہم اپنے تمام کام تجھ پر چھوڑتے ہیں یقیناً تو سب بندوں کا نگہبان ہے

اے اللہ ! تو مجیب الدعوات ہے ہماری دُعائیں قبول فرما اور تو ہی کریم اور رحیم ہے اس لئے اپنے ذلیل بندوں کی عاجزی قبول فرمالے۔

اے اللہ ! ہم تیری رحمت کے امیدوار ہیں پس ایک لمحے کے لئے بھی ہمیں نفس کے حوالے نہ کر اور ہمارے ہر ایک کام کو درست فرمادے۔

اے اللہ ! نفس و شیطان کے خوف سے ہمارے اوقات کو تشویش سے بچا۔ جب نفس و شیطان غلبہ کرے تو اس وقت قرآن کریم تلاوت کرنے کی توفیق دے تاکہ تلاوتِ کلام پاک کے ذریعہ تمام رنج و غم دُور ہو کر قلبی راحت میسر ہوتی رہے۔ اے اللہ ! اپنے کلام سے الفت و محبت عنایت کرتا کہ اس میں ہم مستغرق رہیں اور تیرے ذکر کے علاوہ ہر چیز سے دست بردار ہو جائیں۔ اے اللہ ! ہمارا کوئی عمل ایسا نہیں ہے جسے تیرے دربار میں پیش کرنے کے لائق سمجھیں، ہمارے تمام اعمال میں فسادِ نیت موجود رہتی ہے مگر ہم فقیروں کا

ایک عمل صرف تیری ذاتِ پاک کی عنایت کی وجہ سے بہت شاندار ہے اور وہ یہ ہے کہ محفلِ میلاد کے موقع پر ہم کھڑے ہو کر تیرے محبوب پر سلام پڑھتے ہیں اور نہایت ہی عاجزی وانکساری محبت وخلوص کے ساتھ تیرے حبیب پاک ﷺ پر درود وسلام بھیجتے رہتے ہیں۔ اے اللہ ! وہ کون سا مقام ہے جہاں میلادِ مبارک سے زیادہ تیری خیر و برکت کا نزول ہوتا ہے؟ اس لئے اے ارحم الراحمین ہمیں پکا یقین ہے کہ ہمارا یہ عمل کبھی بیکار نہ جائے گا بلکہ یقیناً تیری بارگاہ میں قبول ہوگا اور جو کوئی درود وسلام پڑھے اور اس کے ذریعہ دُعا کرے وہ کبھی مسترد نہیں ہوسکتی۔ **الصلوٰة والسلام عليك يارسول الله**

اے اللہ ! ہمارے لئے ہمارے دین کو درست فرما۔ ہمارے لئے ہماری دُنیا کو درست کردے۔ ہمارے لئے ہماری آخرت کو درست کردے جس میں ہمیں دوبارہ اُٹھنا ہے اور ہر خیر کے معاملے میں زندگی کو ہمارے لئے زیادہ کر۔ اور موت کو ہمارے لئے ہر شر سے راحت پانے کا ذریعہ بنا۔

اے اللہ ! ہم گناہوں سے شرمندہ ہیں، ہم توبہ کرتے ہیں تو ہماری خطاؤں کو معاف فرما۔ سب مسلمانوں کو نیک بنادے۔ ہمیں ہر قسم کی بداخلاقیوں سے بچا اے اللہ ! اسلام کا بول بالا ہو، مسلمانوں کو دین ودُنیا میں عزت دے۔ اے اللہ قیدیوں کو قید سے رہائی دے، بیماروں کو شفا کاملہ دے، کمزوروں کو قوت دے۔ اے اللہ مرتے وقت ہمیں کلمہ نصیب فرما، ہمارے تمام دُکھ دَرد صدمے اور تکالیف کو دُور فرما۔ اے اللہ ! ہمارے گھروں کو آباد رکھ اور گھر والوں میں سچی محبت، خلوص اور پیار عطا فرما۔ اے اللہ ! بچھڑوں کو ملادے، روٹھے ہوئے کو منادے۔ ہماری دِلی تمنائیں پوری فرمادے۔ تنگدستوں کی تنگدستی دور فرما۔ اے اللہ ! جو سفر میں ہیں انہیں خیریت سے رکھ۔ اے اللہ ! ہمارے مُردوں کی مغفرت فرما اُن کی قبروں پر رحمت نازل فرما، اُن کی روحوں کو ٹھنڈا رکھ، اُن کو بلند درجات عطا فرما۔ اے اللہ ! ہم سب کو تیرے پیارے حبیب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی شفاعت نصیب فرما۔ اے اللہ ! آخرت میں اپنا دیدار نصیب فرما، جنت الفردوس کے بلند

درجات عطا فرما' پُل صراط پر ثابت قدم رکھ۔ اے اللہ ! ہمارے اعمال نامے دائیں ہاتھ میں عطا فرما اور آخرت میں رسوائی سے بچا۔ اے اللہ ! دُنیا کی تمام مشکلات کو دور فرما اور کافروں اور دشمنوں کے فریب سے مسلمانوں کو نجات دلا۔ ہماری اس دُعا کو قبول فرما۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے ایمان کامل' سچا یقین' کشادہ رزق' تیری طرف جھکنے والا دِل' تیرے ذکر میں مشغول زبان' پاک وحلال روزی اور خالص و سچی توبہ کے طالب ہیں۔ اور موت سے پہلے توبہ کی توفیق مانگتے ہیں اور موت کے وقت آسانی' موت کے بعد مغفرت ورحمت اور حساب کتاب کے وقت عفو ودَرگزر کا سوال کرتے ہیں۔ اپنی رحمت کے صدقہ میں جنت عطا فرما' دوزخ سے نجات دے۔ اے غالب وبخشش والے' اے اللہ ! ہمارے علم میں اضافہ عطا فرما اور اپنے پسندیدہ بندوں میں ہمیں شامل فرما۔

اے اللہ ! اسلام کے واسطے سے' اُٹھتے بیٹھتے سوتے (ہر حالت میں) ہماری حفاظت فرما اور کسی دشمن کو ہم پر ہنسنے کا موقع نہ دے اور نہ کسی حاسد کو اس کا موقع دے۔ اے اللہ ! ہم ہر ایک بھلائی کے تجھ سے طلبگار ہیں جس کے خزانے تیرے قبضۂ قدرت میں ہیں اور ہم ہر ایک شر سے بچنے کے لئے تیری پناہ چاہتے ہیں جس کے ذخیرے تیرے قبضۂ قدرت میں ہیں۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے امرِ حق پر جمنے کی توفیق مانگتے ہیں اور ہم تجھ سے راست روی میں پختگی کی دُعا مانگتے ہیں اور ہم تجھ سے تیری نعمت کا شکر ادا کرنے اور تیرے لئے بہتر عبادت کی توفیق چاہتے ہیں اور تجھ سے سچ بولنے والی زبان اور پاک وصاف دل کی درخواست کرتے ہیں جو تیرے علم میں ہو اور اس بُرائی سے بچنے کے لئے تیری پناہ چاہتے ہیں جسے تو جانتا ہے اور اس گناہ سے عفو ودَرگزر کی تجھ سے درخواست ہے جو تیرے علم میں ہے۔

اے اللہ ! جو کچھ تو نے ہمیں علم بخشا ہے اسے تو ہمارے لئے نفع بخش بنا دے اور وہ کچھ ہمیں سکھا دے جس سے ہمیں فائدہ پہنچے اور ہمارے علم میں اضافہ فرما۔ سب خوبیاں اللہ تعالیٰ کے لئے ہر حال میں ہے اور ہم اہل دوزخ کے حال سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں۔

اے اللہ ! اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے ! اپنی رحمت کے ساتھ ہماری قبروں

میں کشادگی فرما' کامیابی اور بھلائی کے ساتھ ہمارا خاتمہ فرما' ہماری دُعا سن لے اور جس دن حساب قائم ہوگا ہمیں بخش دے' ہمارے ماں باپ کو بخش دے' سب مومن مردوں اور مومن عورتوں کو بخش دے۔

اے اللہ ! جس طرح ہمارے ماں باپ نے ہمیں چھوٹے سے بڑا کیا اور پالا ہے اور ہمارے حال پر رحم کرتے رہے ہیں اسی طرح تو بھی اُن پر اپنا رحم کر۔

اے اللہ ! تو ہی ہم بیکسوں کی پُکار کو سنتا ہے اور سختی کو دُور کر دیتا ہے۔

اے اللہ ! ہم معافی مانگتے ہیں ہر گناہ سے جو ہم نے جان بوجھ کر کیا یا بھول کر چھپ کر کیا یا ظاہر ہو کر اور ہم تیری بارگاہ میں توبہ کرتے ہیں اُس گناہ سے جس کو ہم جانتے ہیں اور اُس گناہ سے بھی جس کو ہم نہیں جانتے۔ اے اللہ ! بیشک تو غیبوں کا جاننے والا اور عیبوں کا چھپانے والا اور گناہوں کا بخشنے والا ہے اور اے اللہ! تیری مدد کے بغیر ہم میں گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت نہیں ہے اے اللہ! تو بہت بلند اور عظمت والا ہے۔

اے اللہ ! ہم تیری پناہ چاہتے ہیں اس بات سے کہ ہم جان بوجھ کر تیرے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرائیں اور ہم معافی چاہتے ہیں تجھ سے ہر اس چیز کے بارے میں کہ جس کو ہم نہیں جانتے۔ ہم توبہ کئے اور بیزار ہوئے کفر سے' شرک سے' غیبت سے' جھوٹ سے' بہتان سے' چغلی سے' بدعت سے' بے حیائیوں سے' اور تمام گناہوں سے۔ ہم اسلام لائے اور گواہی دیتے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔

اے اللہ ! ہماری تمام قولی عبادتیں اور تمام فعلی عبادتیں اور تمام مالی عبادتیں تیرے ہی لئے ہیں۔ ہم نے اپنے نفس پر بہت زیادہ ظلم کیا۔ ہمارے گناہوں کو تیرے سوائے کوئی نہیں بخش سکتا۔ بیشک تو ہی بخشنے والا بہت رحم والا ہے۔

اے اللہ ہم تجھ سے مدد چاہتے ہیں' تجھ سے بخشش مانگتے ہیں' تجھ پر ایمان لاتے ہیں اور تجھ پر بھروسہ رکھتے ہیں اور تیری بہت اچھی تعریف کرتے ہیں اور تیرا شکر کرتے ہیں اور تیری ناشکری نہیں کرتے اور الگ کرتے ہیں اور چھوڑتے ہیں اس شخص کو جو تیری نافرمانی کرے'

اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تیرے ہی لئے نماز پڑھتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں اور تیری ہی طرف دوڑتے اور خدمت کے لئے حاضر ہوتے ہیں اور تیری رحمت کے امیدوار ہیں اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں بے شک تیرا عذاب کافروں کو ملنے والا ہے۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے ایسا علم مانگتے ہیں جو فراموش نہ ہو۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے دُنیا اور آخرت میں عافیت چاہتے ہیں۔

اے اللہ! بیشک ہم تجھ سے اپنے دین' دُنیا اور اولاد اور مال میں معافی اور عافیت کا سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! ہماری حفاظت فرما' ہمارے آگے سے' پیچھے سے اور ہمارے دائیں' بائیں اور اُوپر سے۔ہم تیری عظمت کے ساتھ (اس بات سے) پناہ چاہتے ہیں کہ ہم نیچے سے کسی ہلاکت میں ڈالے جائیں۔

اے اللہ ! ہماری گھبراہٹ کو بے خوفی واطمینان سے بدل دے۔

اے اللہ ! ہم پناہ مانگتے ہیں کہ ہم جاہلوں میں شمار کئے جائیں۔

اے اللہ ! جب تک ہمارے لئے جینا بہتر ہو ہمیں زندہ رکھ اور جب ہمارے لئے مرنا بہتر ہو تو ہمیں موت دے۔

اے اللہ ! ہماری بخشش فرما اور ہم پر رحم فرما اور ہمیں رفیق اعلیٰ کے ساتھ ملا دے

اے اللہ ! ہم تیری پناہ چاہتے ہیں سستی سے' ضعف سے' بُرے بڑھاپے سے' دُنیا کے فتنے سے اور قبر کے حساب سے۔

اے اللہ ! موت کی سختیوں اور شدتوں پر ہماری مدد فرما۔

اے اللہ ! ہمارے زندہ و مردہ' ہمارے موجود اور غیر موجود' ہمارے چھوٹے اور بڑے' ہمارے مرد اور عورت سب کی مغفرت فرما۔ اے اللہ ! ہم میں سے جس کسی کو تو زندہ رکھے اُسے اسلام پر زندہ رکھنا اور جس کسی کو ہم میں سے موت دے' اُسے ایمان کی حالت میں موت دینا۔

اے اللہ ! ہماری بھول چوک کی گرفت نہ فرما۔ سابقہ اُمتوں کی طرح تیرے پیارے حبیب کی اس اُمت پر اُس طرح بھاری بوجھ نہ ڈال اور ہم سے اتنا بوجھ نہ اُٹھوا جس کی ہمیں طاقت نہیں۔ ہمارے قصوروں اور گناہوں کو معاف کر اور ہم پر رحم فرما۔ تو ہی ہمارا مالک ہے تو کافروں کے مقابلہ میں ہماری مدد فرما۔

اے اللہ ! تو ہمارا پروردگار ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں' تو نے ہمیں پیدا کیا اور ہم تیرے بندے ہیں۔ ہم تیرے عہد و پیماں کے مقدور بھر پابند ہیں۔ ہم اپنے افعال کی بُرائی سے تیری پناہ چاہتے ہیں تیری نعمت اور اپنے گناہوں کا اقرار کرتے ہیں۔ پس تو ہمیں بخش دے۔ بیشک تو ہی گناہوں کو بخشتا ہے۔

اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے حالتِ ایمان میں صحت' اخلاق حسنہ کے ساتھ ایمان' اور ایسی نجات جس کے بعد (دُنیا و آخرت کی) کامیابی ہو' تیری رحمت' عافیت' بخشش اور تیری رضا کا سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے جنت الفردوس کے لئے سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! ہم کو جنت کی خوشبو سونگھا اور دوزخ کی بدبو نہ سونگھا۔

اے اللہ ! ہمیں ایمان کی محبت عطا فرما اور اس کے ذریعہ ہمارے دِلوں کو مزین فرما۔ کفر کی نفرت' گناہ اور بُرائیوں کی کراہیت ہمارے دِل میں جما دے اور ہدایت یافتہ بندوں میں ہمارا شمار کر دے۔

اے اللہ! ہمارے نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں دے اور ہم سے آسان حساب لے

اے اللہ! ہمیں اپنے عرش کے سائے میں رکھ جس دن سایہ نہیں مگر تیرے عرش کا

اے اللہ ! ہمیں بہت توبہ کرنے والوں اور خوب پاک وصاف کرنے والوں میں شامل کر دے۔

اے اللہ ! ہمارے دل میں' ہمارے کانوں میں اور ہماری آنکھوں میں نور پیدا فرما دے۔ ہمارے پیچھے اور آگے روشنی ہی روشنی کر دے۔ ہمارے اُوپر اور ہمارے نیچے (ہر

طرف ) نور ہی نور پھیلا دے۔اے اللہ ! ہمیں نور عطا فرما۔

اے اللہ ! ہمارے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔

اے اللہ ! ہمارے گناہوں کو بخش دے اور ہمارے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! حضرت محمد مصطفٰے ﷺ کو وسیلہ عطا فرما اور تمام مخلوق پر برتری وفضیلت اور بلند درجہ عطا فرما اور انھیں مقامِ محمود پر فائز فرما جس کا تو نے وعدہ فرمایا ہے اور ہمیں قیامت کے دن اُن کی شفاعت میں داخل فرما دینا' بے شک تو وعدہ خلافی نہیں فرماتا۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے دُنیا اور آخرت میں عافیت چاہتے ہیں۔

اے اللہ ! ہمیں بخش دے' ہم پر رحم فرما' ہمیں معاف کردے' ہمیں ہدایت عطا فرما' ہمیں رزق عنایت فرما' ہماری بگڑی بنا اور ہمیں بلندی عطا فرما۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے پاکیزہ رزق' نفع بخش علم اور مقبول عمل کا سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! تو بہت معاف فرمانے والا ہے معاف کرنے کو پسند فرماتا ہے پس تو ہمیں معاف فرما دے۔

اے اللہ ! تیرا عفو دَرگزر ہمارے گناہوں سے بے حد وحساب بڑھا ہوا ہے اور ہمیں اپنے عمل کے بجائے تیری رحمت ہی سے بہت اُمید ہے۔

اے اللہ ! ہمیں دُنیا میں بھلائی دے اور ہمیں آخرت میں بھلائی دے اور ہمیں عذاب دوزخ سے بچا۔

اے اللہ ! ہمیں دُنیا اور آخرت میں بھلائی عطا فرما اور ہم کو آگ کے عذاب سے بچا۔

اے اللہ ! ہمارے اعمال کو قبول فرما' بیشک تو ہی سنتا جانتا ہے۔

اے اللہ ! ہم پر صبر انڈیل (صبر کی مضبوط چٹان بنادے) اور ہمارے پاؤں جمے رکھ (ثابت قدم رکھ) اور کافرلوگوں پر ہماری مدد کر (نصرت وکامیابی عطا فرما)۔اور ہمیں مسلمانوں میں اُٹھا۔

اے اللہ ! ہم پر بھاری بوجھ نہ رکھ جیسا تو نے ہم سے اگلوں پر رکھا تھا۔

اے اللہ ! ہم ایمان لائے تو ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے۔

اے اللہ ! ہم سے جہنم کا عذاب پھیر دے' بیشک اس کا عذاب گلے کا پھندا ہے بیشک وہ بہت ہی بُری ٹھہرنے کی جگہ ہے۔

اے اللہ ! ہمیں ہماری بیویوں اور ہماری اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک دے اور ہمیں پرہیز گاروں کا پیشوا بنا۔

اے اللہ ! تیرے رحمت وعلم میں ہر چیز سمائی ہے تو انہیں بخش دے جنہوں نے توبہ کی اور تیری راہ پر چلے اور انہیں دوزخ کے عذاب سے بچا۔

اے اللہ ! ہمیں بخش دے اور ہمارے بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لائے اور ہمارے دل میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ نہ رکھ۔ اے ہمارے رب بیشک تو ہی نہایت مہربان رحم والا ہے۔

اے اللہ ! ہم نے تجھی پر بھروسہ کیا اور تیری ہی طرف رجوع لائے اور تیری ہی طرف پھرنا ہے۔

اے اللہ ! ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال جس کی ہمیں برداشت نہ ہو اور ہمیں معاف فرما دے اور بخش دے اور ہم پر مہربانی کر' تو ہمارا مولیٰ ہے تو کافروں پر ہمیں مدد دے۔

اے اللہ ! ہمارے دِلوں کو ہدایت کرنے کے بعد غلط راستے پر نہ پھیر اور ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا کر' بیشک تو ہی بڑا دینے والا ہے۔

اے اللہ ! بیشک تو سب لوگوں کو جمع کرنے والا ہے اس دن کے لئے جس میں کوئی شبہ نہیں۔ بیشک اللہ کا وعدہ نہیں بدلتا۔

اے اللہ ! ہم ایمان لائے تو ہمارے گناہ معاف کر اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے۔

اے اللہ ! ہم قرآن پر ایمان لائے ہیں اور رسول کے تابع ہوئے ہیں، تو ہمیں حق پر گواہی دینے والوں میں لکھ لے۔

اے اللہ ! تو نے کائنات میں موجود کسی بھی چیز کو بیکار و عبث نہیں بنایا...... یقیناً جہنم کا عذاب کفار و مشرکین اور بد مذہبوں کے لئے رکھا گیا ہے۔ تیرے لئے پاکی ہے تو ہم صحیح العقیدہ مسلمانوں کو دوزخ کے عذاب سے بچالے۔

اے اللہ ! تو ہمارے سارے گناہ بخش دے اور ہماری بُرائیاں میٹ دے اور ہماری موت اچھوں کے ساتھ کر۔

اے اللہ ! ہمیں وہ نعمتیں اور رحمتیں عطا فرما جس کا تو نے اپنے رسولوں کے ذریعہ ہم سے وعدہ کیا ہے اور ہمیں قیامت کے دن رسوا نہ کر۔ بیشک تو وعدہ خلاف نہیں کرتا۔

اے اللہ ! ہم نے دانستہ اور نادانستہ طور پر اپنے ہی نفسوں پر ظلم کر کے اپنا ہی بُرا کیا۔ اگر تو ہمیں نہ بخشے اور ہم پر رحم نہ کرے تو ہم ضرور نقصان والوں میں شامل ہوں گے۔

اے اللہ ! ہمیں ظالموں کے ساتھ نہ کر۔

اے اللہ ! ہم کو ظالم لوگوں کے لئے آزمائش نہ بنا اور اپنی رحمت فرما کر ہمیں کافروں سے نجات دے۔

اے اللہ ! ہمیں کافروں کی آزمائش میں نہ ڈال اور ہمیں بخش دے۔ اے ہمارے رب بیشک تو ہی عزت و حکمت والا ہے۔

اے اللہ ! ہمارے لئے ہمارا نور پورا کر دے اور ہمیں بخش دے بیشک تجھے ہر چیز پر قدرت ہے۔

اے اللہ ! تو جانتا ہے جو ہم چھپاتے ہیں اور جو ظاہر کرتے ہیں۔ اے اللہ تجھ پر زمین میں اور آسمان میں کچھ چھپا نہیں۔ اے اللہ ! ہماری چھپی ہوئی آرزوؤں اور ضرورتوں کو جس کا ہم اظہار نہیں کر سکتے تو پورا فرما دے۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے عفو و دَرگزر کے طالب ہیں اور دین و دنیا اور آخرت میں تجھ سے

عافیت وسلامتی کے طلبگار ہیں۔

اے اللہ ! ہمارے دل میں ہوش مندی اور بھلائی ڈال دے اور ہمیں ہمارے نفس کے شر سے محفوظ رکھ۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے ہدایت' تقویٰ' پاک بازی اور استغنا کے طالب ہیں۔

اے اللہ ! تو ہمیں اپنے حبیب ہمارے آقا سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کی سنت پر عمل کرنے والا بنا دے اور انہیں کے دین پر تو ہمیں وفات دے اور ہمیں اپنی پناہ میں رکھ' گمراہ کرنے والے فتنوں سے۔

اے اللہ ! تو ہماری مدد کر تیرا ذکر کرنے پر اور تیرا شکر ادا کرنے اور تیری عبادت کی خوبی پر۔

اے اللہ! ہم پناہ مانگتے ہیں کفر سے' تنگدستی سے اور قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں جہنم کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے اور زندگی اور موت کے فتنوں سے اور کانے دجّال کے شر سے۔

اے اللہ! ہم تیری پناہ لیتے ہیں قبر کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتے ہیں کانے دجّال کے فتنہ سے' اور تیری پناہ لیتے ہیں زندگی اور موت کے تمام فتنوں سے' اے اللہ! ہم پناہ لیتے ہیں ہر گناہ اور قرض سے (تو ہمیں اُن سے بچالے)۔

اے اللہ! ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں بزدلی اور بے عزّتی سے' اور ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں اس سے کہ نکمّی اور ذیل عُمر (عمر کا بدنام' شرمناک' عبرتناک اور ذلیل عرصہ) کو پہونچیں' اور ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں دُنیا کے فتنوں سے اور ہم پناہ مانگتے ہیں قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ ! ہم تیری پناہ لیتے ہیں بُخل سے اور بُری عمر سے اور نفس کے ہر فتنہ سے اور قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ ! تونے جو رزق ہمیں عطا فرمایا ہے اس میں ہمارے لئے برکت فرما۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے علم نافع کا اور رزق کی کشادگی کا اور بیماری سے شفایابی کا سوال کرتے ہیں۔

اے اللہ ! ہمیں اپنے غضب کے ساتھ نہ مار اور اپنے عذاب سے نہ ہلاک کر اور ہمیں اس کے واقع ہونے سے پہلے عافیت عطا کر۔

اے اللہ ! اے حی و قیوم ! تیری رحمت سے مدد مانگتے ہیں۔

اے اللہ ! ہم کفار و مشرکین اور دشمنوں کے مقابل تجھے پیش کرتے ہیں اور اُن کے شر سے تیری پناہ لیتے ہیں۔

اے اللہ ! ہمیں اپنے دیئے ہوئے رزق میں قناعت عطا فرما اور اس میں ہمارے لئے برکت ڈال دے اور ہر چیز میں ہمارے لئے بہترین نگہبانی فرما جو غائب ہے۔

اے اللہ ! ہمیں بخش دے اور رحم فرما تو ہی زیادہ غالب اور زیادہ عزت والا ہے

اے اللہ ! ہمارے دل کو روشن کر دے، ہمارے کانوں اور ہماری آنکھوں کو منور کر دے۔

اے اللہ ! ہمارے سینہ کو دین کے لئے کھول دے اور ہمارا کام آسان کر دے۔

اے اللہ ! ہم دِل کے وسوسوں، کام کی پریشانیوں اور قبر کے فتنوں سے تیری پناہ چاہتے ہیں۔

اے اللہ ! ہمارا سینہ کھول دے اور ہمارے لئے ہمارا کام آسان کر دے اور ہماری زبان کی گرہ کھول دے کہ وہ ہماری بات سمجھیں۔

اے اللہ ! ہم کو اچانک موت نہ دینا اور اچانک بیماری نہ دینا اور اچانک ہماری پکڑ نہ کرنا اور کسی کا حق ادا کرنے اور وصیت پر عمل کرنے سے غافل نہ کرنا۔

اے اللہ! ہم پناہ مانگتے ہیں کفر سے، تنگدستی سے اور قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ! بے شک ہم پناہ لیتے ہیں تیری ناراضگی سے، اور تیرے عفو و درگزر کی سزا سے، اور ہم پناہ لیتے ہیں تیرے عذاب سے تیری رحمت کی، ہم تو تیری تعریف کا حق نہیں ادا کر سکتے۔ بس تو ایسا ہی ہے جیسے تو نے اپنی تعریف کی۔

اے اللہ! ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں جہنم کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے اور زندگی اور موت کے فتنوں سے اور کانے دجّال کے شر سے۔

اے اللہ! ہم تیری پناہ لیتے ہیں اس سے کہ ہم خود گمراہ ہوں یا گمراہ کئے جائیں یا ہم کسی پر

ظلم کریں یا ہم پر ظلم کیا جائے یا ہم خود کسی کے ساتھ جہالت (بدتمیزی) کا برتاؤ کریں یا ہمارے ساتھ جہالت (بدتمیزی) کا برتاؤ کیا جائے۔

اے اللہ! ہم تیری پناہ لیتے ہیں قبر کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتے ہیں کانے دجّال کے فتنہ سے، اور تیری پناہ لیتے ہیں زندگی اور موت کے تمام فتنوں سے، اے اللہ! ہم پناہ لیتے ہیں ہر گناہ اور قرض سے (تو ہمیں اُن سے بچا لے)۔

اے اللہ! ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں بزدلی اور بےعزّتی سے، اور ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں اس سے کہ نکمّی اور ذیل عُمر کو پہونچیں، اور ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں دُنیا کے فتنوں سے اور ہم پناہ مانگتے ہیں قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ ! تیرے کلمات تامہ کی پناہ لیتے ہیں ہر شیطان اور زہریلی بلا کے شر سے، اور ہر لگنے والی نظر بد کے شر سے۔

اے اللہ ! ہم تیری پناہ لیتے ہیں بخل سے اور بُری عمر سے اور نفس کے ہر فتنہ سے اور قبر کے عذاب سے۔

اے اللہ ! بے شک ہم تیری پناہ لیتے ہیں تیری دی ہوئی نعمتوں کے زوال سے تیری دی ہوئی صحت و عافیت کے تغیر سے اور تیری ناگہانی پکڑ سے اور تیری تمام تر ناراضگیوں اور غصّہ سے۔

اے اللہ ! بے شک ہم پناہ لیتے ہیں فقر و فاقہ سے اور ذلّت و خواری سے اور تیری پناہ لیتے ہیں اس سے کہ ہم کسی پر ظلم کریں یا ہم پر ظلم کیا جائے۔

اے اللہ ! ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں اس علم سے جو نفع نہ دے، اس دل سے جس میں عجز وانکساری نہ ہو اور اس دُعا سے جو تیری بارگاہ میں سنی نہ جائے اور اس حریص نفس سے جس کا کبھی پیٹ نہ بھرے، اے اللہ! ہم ان چاروں (آفتوں) سے تیری پناہ لیتے ہیں۔

اے اللہ! بے شک ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں ہر بلا اور مصیبت کی سختی سے اور بدبختی کے گھیر لینے سے، اور بُری تقدیر سے اور دشمنوں کے ہم پر خوش ہونے سے

اے اللہ ! بے شک ہم تجھ سے پناہ مانگتے ہیں فکر و پریشانی سے، رنج وغم سے، عاجزی سے، کاہلی سے، کنجوسی سے، بزدلی سے، قرض کے بوجھ سے اور زبردست لوگوں کے غلبہ اور دباؤ سے

اے اللہ ! بے شک ہم نے اب تک جو کچھ کیا ہے اس کے شر سے، اور جو کچھ نہیں کیا اس کے بھی شر سے پناہ مانگتے ہیں۔

اے اللہ ! ہم پناہ مانگتے ہیں اس کے شر سے جو ہم جانتے ہیں کہ ہم نے کیا ہے اور پناہ مانگتے ہیں اس کے شر سے بھی جو ہم نہیں جانتے ہیں۔

اے اللہ ! ہم تیری پناہ چاہتے ہیں شرک، نفاق، بُرے اخلاق، بُرے اعمال، شک، خراب عادتوں، ناگوار باتوں، مال آل واولاد کی بربادی، باہمی جھگڑوں بُرے خواہشات اور امراض سے (تو ہمیں ان سے محفوظ رکھ)

اے اللہ ! ہم قرض کے بوجھ، دشمنوں کے غلبہ اور دشمنوں کی ہنسی سے پناہ چاہتے ہیں۔

اے اللہ ! تیری پناہ مانگتے ہیں کفر اور قرض سے۔

اے اللہ۔ تو ہمیں پناہ دے، برص سے، اور دیوانگی سے اور جذام (کوڑھ) سے اور تمام بُری اور موذی بیماریوں سے۔

اے اللہ۔ تو ہمیں پناہ دے، آپس کے جھگڑے اور فساد، اور منافقت سے اور تمام بُرے اور رذیل اخلاق سے۔

اے اللہ ! تو ہمیں پناہ دے، بھوک اور پیاس سے اسلئے کہ یہ بہت بُرا ساتھی ہے۔ اور تو ہمیں پناہ دے خیانت سے اس لئے کہ یہ بدترین چُھپا ہوا ساتھی اور مشیر ہے۔

اے اللہ ! ہم شیطان کی حرکتوں سے تیری پناہ مانگتے ہیں اور اس بات سے بھی پناہ مانگتے ہیں کہ ہمارے نزدیک آئیں۔

اے اللہ ! جن دوستوں، بزرگوں نے دُعاؤں کے لئے کہا ہے سب کی نیک حاجات قبول فرما۔ سب مسلمانوں کو دین ودُنیا کی دولتیں، نعمتیں اور رفعتیں نصیب فرما۔ (آمین بجاہ سید المرسلین)

**وَصَل اللّٰهُ تَعَالیٰ عَلیٰ خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِیْن**

# مناجات

(امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہٗ)

یا الٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو   جب پڑے مشکل شہ مشکل کُشا کا ساتھ ہو
یا الٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو   شادیٔ دیدارِ حُسنِ مصطفٰے کا ساتھ ہو
یا الٰہی گورِ تیرہ کی جب آئے سخت رات   اُن کے پیارے مُنہ کی صبحِ جانفزا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب پڑے محشر میں شورِ دار و گیر   اَمن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے   صاحبِ کوثر شہِ جُود وعَطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی سرد مہری پر ہو جب خورشیدِ حشر   سیّدِ بے سایہ کے ظلِّ لِوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی گرمیٔ محشر سے جب بھڑکیں بدن   دامنِ محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی نامۂ اعمال جب کھُلنے لگیں   عیب پوشِ خلق ستّارِ خطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حساب جرم میں   ان تبسم ریز ہونٹوں کی دُعا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب حسابِ خندۂ بیجا رُلائے   چشمِ گریانِ شفیعِ مُرتجےٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی رنگ لائیں جب میری بیباکیاں   ان کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب چلوں تاریک راہ پُل صِراط   آفتابِ ہاشمی نُورُ الہُدیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب سرِ شمشیر پر چلنا پڑے   رَبِّ سَلِّم کہنے والے غمزدہ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جو دُعائیں نیک ہم تجھ سے کریں   قُدسیوں کے لب سے آمین ربّنا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب رضؔا خوابِ گراں سے سر اُٹھائے   دَولتِ بیدار عشقِ مصطفٰے کا ساتھ ہو

# دَرُود تاج

درود تاج بے پناہ فیوض و برکات کا منبع ہے اور یہ عاشقانِ رسول ﷺ کا محبوب وظیفہ ہے۔

جو شخص عروج ماہ' شب جمعہ میں بعد نماز عشاء باوضو پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر ایک سوستر (۱۷۰) مرتبہ اس درود پاک کو پڑھے اور سو رہے تو گیارہ شب متواتر اسی طرح کرنے سے ان شآء اللہ اُس کو زیارت سرکار ﷺ نصیب ہوگی۔

سحر و آسیب جن و شیطان کے دفع کرنے کے لئے اور چیچک دفع کرنے کے لئے گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے ان شآء اللہ فائدہ ہوگا۔

دشمنوں ظالموں حاسدوں اور حاکموں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے اور دفع الم و افلاس کے لئے چالیس شب متواتر بعد نماز عشاء اکتالیس مرتبہ پڑھے'

رزق کی کُشادگی کے لئے سات مرتبہ روزانہ بعد نماز فجر وِرد رکھے۔

حاملہ عورت کو کوئی خلل ہو تو سات روز برابر سات مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائے۔

برائے ہر مقصود و مطلوب بعد نصف شب باوضو چالیس مرتبہ پڑھے ان شآء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور مُراد برآئے گی۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِى اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِى الْبَيْتِ وَالْحَرَمِ شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ جَمِيْلِ الشِّيَمِ شَفِيْعِ الْاُمَمِ**

صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَاللّٰهُ عَاصِمُه‘ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُه‘ وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُه‘ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُه‘ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى مَقَامُه‘ وَقَابَ قَوْسَيْنِ مَطْلُوْبُه‘ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُه‘ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُه‘ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ ۛ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ ۛ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ ۛ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ ۛ رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۛ رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ ۛ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ ۛ شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ ۛ سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاكِيْنِ سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ ۛ نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ ۛ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ ۛ وَسِيْلَتِنَا فِى الدَّارَيْنِ ۛ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَالْمَغْرِبَيْنِ ۛ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلَانَا وَمَوْلَى الثَّقَلَيْنِ ۛ اَبِىْ الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ ۛ يٰٓاَيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۛ

دُرودِ خضری : صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ

یہ ایسا دُرودِ پاک ہے کہ نہ فقط روضہ نبی اکرم ﷺ کی حاضری نصیب ہوتی ہے بلکہ مراد دین پائی جاتی ہیں اور محبت میں یقیناً اضافہ ہوتا رہتا ہے فی الحقیقت دُرود خضری ایک بڑی نعمت ہے۔

**دُرودِ تُنجینا** : دُرود تنجینا سے مُراد وہ دُرود شریف ہے جسے پڑھنے سے ہر مشکل اور مہم سے نجات ملتی ہے علامہ فاکہانی نے قمر منیر میں ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ کا واقعہ بیان کیا ہے کہ انہوں نے بتایا کہ ہم ایک قافلے کے ساتھ ایک بحری جہاز میں سفر کر رہے

تھے کہ جہاز طوفان کی زد میں آ گیا۔ یہ طوفان قہر خداوندی بن کر جہاز کو ہلانے لگا۔ ہم لوگ یقین کر بیٹھے کہ چند لمحوں کے بعد جہاز ڈوب جائے گا اور ہم لقمہ اجل بن جائیں گے کیوں کہ ملاحوں نے بھی یہ سمجھ لیا تھا کہ اتنے تند و تیز طوفان سے کوئی قسمت والا جہاز ہی بچتا ہے۔ شیخ فرماتے ہیں اسی عالم افراتفری میں مجھ پر نیند کا غلبہ ہو گیا چند لمحے غنودگی طاری ہوئی' میں نے دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ تشریف لائے اور مجھے حکم دیا کہ تم اور تمہارے ساتھی یہ دُرود ہزار مرتبہ پڑھو۔ میں بیدار ہوا' اپنے دوستوں کو جمع کیا' وضو کیا اور دُرودِ پاک پڑھنا شروع کر دیا۔ ابھی ہم نے تین سو بار دُرود پاک پڑھا تھا کہ طوفان کا زور کم ہونے لگا آہستہ آہستہ طوفان رُک گیا اور تھوڑے ہی وقت میں آسمان صاف ہو گیا اور سمندر کی سطح پُر امن ہو گئی۔ اس دُرود پاک کی برکت سے تمام جہاز والوں کو نجات مل گئی۔

اس دُرود پاک کا نام تنجی یا تنجینا رکھا گیا۔ اس کے بے پناہ فضائل ہیں اور بزرگانِ دین نے بارہا مرتبہ آزمایا ہے۔ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک شخص نہایت مشکل میں گرفتار ہو گیا' اس نے وضو کر کے معطر ہو کر یہ دُرود پاک پڑھنا شروع کیا تو مشکل حل ہو گئی۔ اس دُرودِ پاک کو جو شخص ادب و احترام سے قبلہ رُو ہو کر ہر روز تین سو بار پڑھے گا اللہ کے فضل سے اس کی سخت سے سخت مشکل حل ہو جائے گی۔ شرح دلائل الخیرات کے مؤلف نے لکھا ہے کہ جسے حضور ﷺ کی زیارت کا شوق ہو وہ خالص نیت سے یہ دُرود پڑھے اور بعد از نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ پورا کرے اور بستر کو معطر کر کے باوضو سو جائے ان شآء اللہ چالیس روز کے اندر اندر ہی زیارت رسولِ کریم ﷺ ہو گی اگر اللہ تعالیٰ کرم کرے تو ہو سکتا ہے ایک ہفتے کے اندر ہی زیارت ہو جائے۔

ایک بزرگ کا کہنا ہے جو شخص اس دُرودِ پاک کو صبح و شام دس دس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جائے گا اور اللہ تعالیٰ کے قہر سے نجات ملے گی۔ اللہ تعالیٰ اُسے بُرائیوں سے محفوظ رکھے گا' اُس کے غم مٹ جائیں گے۔

اس دُرودِ پاک کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ جو شخص بیماری سے تنگ آ کر طبیبوں اور ڈاکٹروں سے مایوس ہو گیا ہو' اُسے چاہیے کہ اس دُرودِ پاک کو کثرت سے پڑھے ان شآء اللہ بیماری کی تکلیف سے نجات ملے گی۔

بسم الله الرحمن الرحیم

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرَنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرٰتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَیَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَاکَافِی الْمُھِمَّاتِ وَیَادَافِعَ الْبَلِیَّاتِ وَیَاحَلَّ الْمُشْکِلَاتِ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَآاِلٰھِیْٓ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ**

اللہ تعالیٰ ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور اُن کی آل پر ایسی رحمت و برکت نازل فرما جس سے ہمیں تمام ڈر خوف اور آفتوں سے نجات ہوجائے اور جس کی برکت سے ہماری تمام حاجتیں روا ہوجائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک وصاف ہوجائیں اور جس کے وسیلہ سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر متمکن اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد کی تمام اچھائیوں سے بدرجہ غایت فائدہ حاصل کریں' خدائے پاک تحقیق تو ہماری دُعاؤں کو قبول فرمانے والا ہے اور ہمارے درجات کو بلند کرنے والا اور ہماری حاجتوں کو بَر لانے والا اور ہماری بلاؤں کو رفع کرنے والا اور ہماری سخت مشکلات کو حل کرنے والا' میری فریاد کو پہنچے اور اُسے اپنے حضور تک رسائی دے' میری عرض قبول فرما' الٰہی تحقیق تو ہی ہر چیز پر قادر ہے۔

**وَصَل اللّٰہُ تَعَالیٰ عَلیٰ خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْن**

# مُحَبَّتِ رَسُول

وہ میری جان بھی جان کی جان بھی، میرا ایمان بھی روحِ ایمان بھی
مہبطِ وحیِ آیات بھی اور قرآن بھی، روحِ قرآن بھی
کیا بتاؤں قیامت کا میں ماجرا، رحمتوں غفلتوں کا ہے اک معرکہ
دل کو انکی شفاعت پہ ایمان بھی، عقل اپنے کئے پر پشیمان بھی
ہوترا مثل کوئی کبھی اور کہیں، رب نے رکھا نہیں اسکا امکان بھی
(تاجدارِ اہلسنت حضور شیخ الاسلام علامہ سید محمد مدنی اشرفی جیلانی)